# مناظرۂ تقدیر و تدبیر

معروف بہ

# کنز الفوائد

یہ رسالہ مضمون نگاری انشا پردازی۔ اردو خوانی ایک عمدہ اور دلچسپ
قصے کے ذریعہ سے طلبا کو سکھاتا اور انہیں اظہار مافی الضمیر و طریق
مناظرہ کا مدلل رستہ بتاتا ہے۔ اس کی خوبی کی یہی دلیل کافی ہے
کہ اول تو گورنمنٹ نے پسند فرما کر مولف کو دو سو روپیہ کا انعام و متعدد
جلدوں کی خریداری فرمائی اور پھر پبلک نے وہ قدر دانی کی کہ مدرسہ اسلامیہ بمبئی
تک کی پڑھائی میں داخل ہو گیا۔ اور اب سہ بارہ نظر ثالث ہو کر مع
ایزاد خاتمہ و پند منظومہ منشی سید احمد صاحب دہلوی وظیفہ خوار
حضور نظام مولف فرہنگ آصفیہ وغیرہ وغیرہ مولف رسالہ ہذا کی اجازت
سے طلباء ہند کے فایدہ رسانی کے واسطے مولوی محبوب عالم صاحب
مالک کارخانہ پیسہ اخبار لاہور نے اپنی طرف سے طلباء ہند کے فایدہ
اٹھانے کیواسطے

سوم مرتبہ سنہ ۱۹۰۶ء میں

در کارخانہ پیسہ اخبار کے خادم التعلیم سٹیم پریس لاہور میں منشی محمد عبدالعزیز منیجر کے اہتمام

# مُناظرۂ تقدیر و تدبیر

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## التماسِ مؤلف

جھگڑے سنتے ہو روز اوروں کے  آج میرا بھی التماس سنو

درماندہ ابد سید احمد نارمل سکول دہلی کا طالب علم عر بسراتے کا رہنے والا جمیع طلباء مدارس کی خدمت میں التماس کرتا ہے کہ اِس نیاز مند نے ابتدائے شعور سے آجتک کہ بیس برس کا سن ہے مختلف مدرسوں میں تعلیم پائی اور اب حال میں نارمل اسکول دہلی میں پڑھتا ہے۔ خوب غور و تامل سے دیکھا تو سرکار دولت مدار کا منشا اجرائے مکاتب سے تین باتیں پائیں اول تو یہ کہ عوام الناس کو تہذیب اخلاق وحسن آداب کا طریق آجائے۔ دوسرے حصول علم و رسائی ذہن حاصل ہو تاکہ اُس کے ذریعہ سے جہل مرکب سے بچیں۔ تیسرے معاش کے واسطے بھی ایک نوع کا وسیلہ ہو جائے مگر ہم ایسے ناقدر اور بدقسمت ہیں کہ مدرسے میں جاکر فکر معاش میں مصروف ہو جاتے ہیں۔ اور علم کی زحمت کشی سے نفرت کرتے ہیں جو کتابیں پڑھائی جاتی ہیں اُنہیں طوعاً و کرہاً طوطے کی طرح یاد کر لیتے ہیں۔ مگر ان کے سمجھنے اور فوائد سے کچھ تعلق نہیں رکھتے۔ اور یہ نہیں دیکھتے مصرع کہ

نکتہ داں نشود کرم اگر کتاب خورد

بھائی صاحب ذرا انصاف سے کہو۔ شعر

اگر ہوتا زمانے میں حصولِ علم بے محنت — تو بس ساری کتابیں ایک جاہل ہو کے پی لیتا

پھر تمھیں کون پوچھتا کہ کس باغ کی مولی ہو بلکہ تم تو گنتی گنوانیکے واسطے پڑھتے ہو کہ ہم نے آجتک اتنی کتابیں پڑھیں یا حفظ کی ہیں کہ دوسرے کی مجال نہیں اور اگر کوئی اُس علم کا سوال کرے تو شاید اتنا جواب دو کہ ہماری اُس کتاب میں یہ نہیں لکھا ہے افسوس ہم اتنا نہیں سمجھتے کہ ورق گردانی سے کام نہیں چلتا۔ غور کرنے سے مطلب نکلتا ہے۔ شعر

عالم وہ کیا عمل نہ ہو جس کا کتاب پر — بیفایدہ ورق یونہیں غافل اُلٹ گیا

حضرت آدمیت بہت مشکل سے آتی ہے کوئی کام بے مشقت حاصل نہیں ہوتا۔ شعر

بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا — آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

جب ہماری سرکار نے دیکھا کہ اِن کو زحمت کی برداشت کم ہے تو اِس مضمون کا اشتہار دیا کہ ایسی کتابیں تصنیف یا تالیف کی جائیں کہ جو طلبا کے حق میں نہایت مفید ہوں اور مصنف ایسی سلیس عبارت میں لکھے کہ کسی طرح اُن کو ناگوار نہ گزرے بلکہ اُن تاریخوں کی حکایتیں جو مدرسے میں رائج ہیں۔ اِس طرح پر درج کتاب ہوں کہ اوپر کی جماعتوں میں بآسانی مدد دیں۔ اور ایسا دلچسپ مضمون ہو کہ خود بخود طالبعلم کا جی لگے مصنف اور مؤلف کے واسطے معقول انعام بھی تجویز کیا۔ یقین ہے کہ اکثر کتابیں بن گئی ہونگی۔ یہ اشتہار فیض آثار دیکھ کر اِس ہرزہ سرا کو بھی خواہ لالچ سے خواہ کسی اور باعث سے یہاں تک کتاب لکھنے کا شوق پیدا ہوا کہ آٹھ کوس روز آنے جانے کی ربط سے فرصت نہ پائی تو آتے جاتے راہ میں ہی مضمون سوچنا۔ اور گھر پہ تاریخوں سے مطابق کرنا شروع کیا۔ مُنے کو نظر ثانی بھی نہیں کی۔ اور چند روز

میں کتاب بھیجنے کی تجویز کر لی سادہ یہ بھی وجہ تھا کہ نقار خانے میں طوطی کی آواز کون سنتا ہے کم بخت تو رونا شناس خلق تجھے کون پوچھتا ہے۔ پھر جو یہ کتاب بناتا ہے تو کیا سمجھا ہے مصرع

گدائے گوشہ نشینی تو حافظا مخروش

جہاں سیکڑوں عالم فخر ہندوستان موجود ہوں وہاں کتاب بھیجنی چھوٹا منہ بڑی بات ہے۔ مگر بمقتضائے طبیعت شعر

دل کو چاہا جس طرح سمجھا لیا　　　بیکسوں کی بات کیا گفتار کیا

لکھنا ہی پڑا شعر

واقعی بات کی مشکل ہے سمائی دل میں　　　لب پہ آئی وہیں جس وقت کہ آئی دل میں

اور اُس پر طرہ یہ ہے کہ خاص اہل دہلی کی زبان میں مطلب بیان کیا ہے۔ جنکے ہر ایک ملک میں ہزاروں دشمن موجود ہیں اور ابھی ان پر ایک ایسا وقت پڑ چکا ہے کہ اس کے اعادے سے پاؤں تلے کی زمین سرکی جاتی ہے۔ کہ وہ بیچارے فلک کے مارے یہاں تک تباہ و برباد ہوئے کہ اُن کے دانت کریدنے کو تنکا نہ بچا۔ ایک مدت تک دربدر خاک بسر پھرتے رہے۔ کسی نے ذرا پناہ نہ دی۔ جو لوگ دہلی کی خاک سے موتی رولتے تھے۔ انہوں نے یہ کج ادائیاں کیں کہ جنکے پاس جاتے۔ صاف جواب پاتے قطعہ

کون ہے جو نہیں ہے حاجت مند　　　کس کی حاجت روا کرے کوئی
جب توقع ہی اُٹھ گئی غالب　　　کیوں کسی کا گلہ کرے کوئی

یہ اُسکا منہ دیکھتے رہ جاتے اور اپنے دل میں کہتے خدا کی شان ہے کہ جہاں جاتے ہیں ٹھوکریں کھاتے ہیں۔ اور کوئی بھی منہ نہیں لگاتا شعر

یارب زمانہ ہمکو مٹاتا ہے کس لئے　　　لوح جہاں پہ حرف مکرر نہیں ہیں ہم

غرض ہر ایک اومنے والے نے اس قدر لوٹا کہ کسی کے چھپر پر پھوس نہیں رہا باوجودیکہ
اس چرخ کہن نے عالمان دہلی کا نام و نشان مٹا دیا کیونکہ **شعر**

سب ہی کا یوں تو فلک ماہ و سال دشمن ہے — کمال والوں کا لیکن کمال دشمن ہے

مگر صاحبو اب بھی خدا کے فضل و کرم سے اس زبان کو فرق ہے بجنت نہ رہا بلندی گئی **قطعہ**

بولتے ہیں جسے اردوئے معلے احباب — تیہا الناس ہے وہ خاص زبانِ دہلی
فلکِ پیر نے مٹی میں ملایا سب کو — پھرتے ہیں خاک بسر پیر و جوانِ دہلی
رہ گئے کہنے کو کچھ کچھ ہیں فسانے باقی — اب نہ دہلی ہی رہی اور نہ زبان دہلی۔

چشم بد دور خدا خدا کر کے سرکار معدلت شعار کی محض پرورش و عین نوازش سے از سر نو
رونق پکڑی ہے۔ **شعر**

سفینہ جب کہ کنارے پہ آ لگا غالب — خدا سے کیا ستم و جورِ ناخدا کہیے

القصہ چند فایدہ مند باتیں دیکھ کر اس کتاب کنز الفواید کو تین باب پر منقسم کیا اور
اس طرح پر لکھا کہ۔

**اوّل** نصف باب میں جسکو مفید المدارس کہتے ہیں۔ طالب علم کی زبان صاف
ہو نشست الفاظ و تناسب عبارت کا طریق آجائے۔ اور آخر کے نصف میں
کچھ کچھ طبیعت پر زور پڑے اور مبتدی کو معلوم نہ ہو۔ علم مجلس و آداب کی باتیں
آجائیں۔ اتمام مطلب پر پہنچنے کی عادت ڈالنے کے واسطے حسب موقع اکثر
بزرگوں کے اشعار نصیحت آمیز لکھ دیئے ہیں۔ حتی المقدور اس باب میں فارسی
کے الفاظ بھی کم لکھے ہیں۔ اور جن طلبا کو نظم کا حفظ نہ ہو۔ اُن کے واسطے کچھ
طلسمات و فلسفہ کی باتیں تجویز کی ہیں۔ اور جو اس سے بھی مس نہیں رکھتے ہیں
ان کے لئے تاریخوں میں سے ایک دلچسپ کارآمد قصہ بنا کر مناظرے کے طور پر
گفتگو کی ہے۔ تاکہ حافظہ بڑھے۔ اور قوت بیانی کو ترقی ہو۔ اور جو شخص علم تاریخ

سے واقف ہو اُسکو اِس علم کا مزا آجائے۔ اور جبکہ یہ علم نہ ہو اُسے سیکھنے کا شوق پیدا ہو اور تاریخ کی قدر جانے غرض سب طرح سے طالب علم کی طبیعت کو مایل کتاب کیا ہے تاکہ اُس کا خود بخود جی لگے۔

**دوسرے باب** موسوم بسیر دانش میں دلایل عقلی و علمی سے بحث کی ہے اُس میں یہ فایدے منتصور ہیں کہ اول تحقیق لغت و اصلاح کا حال معلوم ہو جائے۔ دوسرے عقلی گفتگو کی تیزی حاصل ہو۔ اور اُسکے وسیلے سے طبیعت کو زیادہ رسائی ہو اور جو دانائی سے بہرہ رکھتا ہو بیان کا حظ اور تقریر کا لطف اُٹھائے۔ جسکو اتنی سمجھ نہ ہو وہ اس کے لطیفے اور چٹکلے دیکھ کر ایسی لیاقت حاصل کرنے میں کوشش کرے۔ اور اس باب میں افعال و انسان کی قسمیں دیکھ کر اول باب کے بادشاہوں میں دیکھے اور یہ خیال کرے کہ اس میں فلانا بادشاہ کس قسم کا انسان ہے آیا حزم یا عازم یا عاجز ہے اور اس نے کونسی قسم کا فعل کیا کہ جس سے وہ بدنامی یا نیکنامی کا باعث ہو۔ اور اگر شبہ ہو تو اپنے اُستاد سے دریافت کرے وہ انکی تعریف دیکھ کر سمجھا دینگے کہ یہ فلانے فعل کا نتیجہ ہوا۔ غرض اِس بات سے ترقی ذہن منصور ہے۔

**تیسرے باب** موصوف بہ کنز الحکمۃ میں قول فیصل ہے جس میں بادشاہ منعرض کے اِس عادت منازعت کا فیصلہ کیا ہے۔ اُس سے تعلیم طریق انصاف منصور ہے جو طالب علم اِس ڈھنگ سے واقف ہوگا۔ وہ دیکھے گا کہ اس کا فیصلہ یوں ہی مناسب تھا یا کسی اور طرح ممکن تھا اگر کچھ خلاف سمجھے گا تو اُسکو مدرس صاحب سمجھا دیں گے۔ اور جن لڑکوں کے ذہن میں یہ باتیں نہ آئیں گی۔ وہ آپس میں فیصلہ کر کے اُستاد کی اُسے سے مطابق کیا کریں گے۔ غرض اگر پسند سرکار ہو تو ہر طرح سے یہ کتاب نافع خلق ہے۔ اور نہ لغو اور پوچ سے بھی بدتر کیونکہ مصرع

ہر عیب کہ سلطاں بپسندد ہنر است

اب خدا سے یہ دعا ہے کہ میری محنت کو ٹھکانے لگائے۔ اور اس کتاب کو مقبول سرکار فرمائے۔آمین اور اپنا تو یہ قول ہے۔ شعر

بنا کر فقیروں کا ہم بھیس غالب تماشائے اہل کرم دیکھتے ہیں



# آغاز داستان

## رباعی

اس بزم میں جو صفت بہم جنگ میں ہے ہنگامۂ تقدیر دل تنگ میں ہے
کیا دیر و کلیسا کی شکایت کیجئے جس بیٹے کو دیکھو وہ نئے رنگ میں ہے

کہتے ہیں کہ اگلے زمانے میں سلطان محقق نہایت بڑا اور عظیم الشان پادشاہ تھا اور اُس کے دو وزیر ایک مقدر الدولہ دوسرا مدبر الدولہ بہت منہ چڑھے اور بے تکلف تھے۔ پادشاہ سلطنت کا کوئی کام اُن کی صلاح بغیر نہیں کرتا تھا۔ اور جب دربار میں رونق افروز ہوتا تو پایہ سریر کے داہنی طرف مقدر الدولہ کو اور بائیں جانب مدبر الدولہ کو کھڑا کرتا جب اسی طرح دربار کرتے ہوئے ایک مدت گذر گئی۔ تو مدبر الدولہ کو یہ خیال آیا کہ دیکھو پادشاہ ظاہر میں ہم دونوں کو یکساں جانتا ہے مگر باطن میں مقدر کی زیادہ عظمت سمجھتا ہے۔ اور اگر یہ بات نہ ہوتی تو کبھی مجھے اور کبھی اُسے تخت کے داہنی طرف کھڑا کیا کرتا بیشک یہاں کچھ دال میں کالا ہے۔ اور اس بات سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے کہ اُسی کو باعث سلطنت سمجھ رکھا ہے۔ خیر آج دربار میں جاکر اس کا بھی جھگڑا طے کیجئے۔ اور اپنے دل کا شبہ نکالئے۔ یہ سوچ کر

اپنے وقت معمولی پر دربار میں حاضر ہوا۔ اور کار متعلقہ کرنے لگا۔ مگر جب پادشاہ
اس کی طرف مخاطب ہو کر کسی امر میں صلاح لیتا تو اس طرح جواب دیتا تھا کہ ابھی
صاف رنجش پائی جاتی تھی وہ بھی دانا تھا۔ اسکی تیوری سے تاڑ گیا کہ آج یہ کسی
سے جلا بھنا آیا ہے۔ ہر چند روک تھام کر بات کرتا ہے۔ مگر دل کی سوزش
نہیں چھپتی۔ شعر

نہیں معلوم کیا اس سینہ سوزاں میں جلتا ہے — دھواں لڑ کے زباں سے بات کر نہیں نکلتا ہے

اس میں اسکا کچھ قصور نہیں ہے۔ یہ مقتضائے غضب ہے۔ اس سے دریافت کرنا
چاہئے کہ تم آج رنجیدہ خاطر کیوں ہو؟ پادشاہ نے پوچھا مدبر آج کیا ہے۔ جو بہکی
بہکی باتیں کرتے ہو۔ خیر تو ہے یہ سنکر دست بستہ آداب بجالایا اور کہا کہ اماں پاؤں
تو عرض کروں۔ سلطان نے اشارہ کیا کہ ہاں کہو۔ کیا حضور خلوت کا امیدوار ہوں
کس واسطے کہ شعر

غیروں میں نہیں حرف و حکایات کا موقع — ہر کام کا اک وقت ہے ہر بات کا موقع

غرض اسی وقت سب امرا اور اراکین رخصت ہو گئے یہ اور پادشاہ دونوں تنہا رہ گئے
اب تخلیے کی باتیں شروع ہوئیں۔ مدبر بولا کہ حضرت یہ غلام ایک شرط سے اپنے دل کا
مدعا کہتا ہے کہ اگر کوئی گستاخانہ کلام سرزد ہو تو حضور کے دل میں کدورت نہ آئے
خطا معاف ہو۔ میں نے جناب کو بارہا دیکھا اور آزمایا ہے کہ ظاہر میں کچھ کہتے ہیں
اور دل میں کچھ کرتے ہیں۔ شعر

ہمنے تمکو خوب دیکھا ہے مثال آئینہ — پیٹھ پیچھے کچھ ہو تم اور روبرو کچھ اور ہو

بادشاہ نے فرمایا کہ بھائی مدبر مجھ کو اُس گناہ سے آگاہ کر دو کہ میں آیندہ ایسی حرکتوں
سے باز رہوں۔ اور تم بھی جانتے ہو کہ دوست خیر خواہ وہی ہے۔ جو یار کو خطا پر دیکھے
تو اُس سے بچائے۔ اور راہ صواب دکھلائے کہا حضرت سلامت یہ باب شہنشاہی

سے بعید ہے کہ آپ ہم دونوں وزیروں کو امور خیر و شر میں یکساں جانتے ہیں اور پھر مقدر کو ترجیح دیتے ہیں۔ پادشاہ نے کہا تم نے کیونکر جانا کہ میں اُسے زیادہ سمجھتا ہوں۔ اگر قیاس سے جانا ہے یا تجربے سے معلوم کیا ہے اور اس کی تصدیق کی کوئی دلیل ہے تو اطلاع دو میں تمہاری خاطر جمع کر دوں۔ سنو صاحب جب میں ہی تم سے دشمنی کروں گا تو اور کون دوستی کرنے آئیگا۔ شعر

گر مسیحا دشمن جاں ہو تو ہو کیونکر علاج کون رہبر ہو سکے جب خضر بہکانے لگے

وزیر نے کہا آپ اِس کو سیدھے ہاتھ کی طرف کیوں کھڑا کرتے ہیں اصل تو یہ ہے کہ حضور کو آدمی کی قدر نہیں ہے۔ مردم شناسی اور ہے اور بادشاہی اور۔ شعر

گہر کو جوہری صراف زر کو دیکھتے ہیں بشر کے دیکھنے والے بشر کو دیکھتے ہیں

اگرچہ سلطان محقق بےجا نتا تھا کہ شعر

رکھنی مشکل نہیں کچھ صاحب تدبیر سے لاگ سخت دشوار ہے پر گردش تقدیر سے لاگ

مگر کسیکی دل شکنی نہیں چاہتا تھا کیونکہ شعر

ہوتی کہاں بھلائی برائی کے ساتھ ہے کچھ نام نیک ہے تو بھلائی کے ساتھ ہے

پادشاہ نے کہا صاحب آپ سیدھے ہاتھ کی بزرگی ثابت کیجئے میں اُس کے بعد جواب دونگا۔ مدبر نے کہا جہاں پناہ اگرچہ آپکے روبرو اسکا ثابت کرنا لقمان کو ادب سکھانا ہے مگر چونکہ حضور امتحاناً پوچھتے ہیں۔ اِس واسطے مجمل بیان کر دیتا ہوں۔ ملاحظہ فرمایئے۔

اوّل تو اس سبب سے اِس ہاتھ کو ترجیح ہے کہ وادیٔ ایمن میں حضرت موسےٰ علیہ السلام کو خدا کی آواز دستِ راست سے آئی تھی۔ اگر خدا کے نزدیک اس کی بزرگی نہ ہوتی تو بائیں طرف سے ندا آتی۔

دوم یہ کہ اکثر بزرگوں نے اِس ہاتھ کی تعریف لکھی ہے چنانچہ شیخ سعدی بھی فرماتے ہیں۔ مصرع

کہ دارد فضیلت یمیں بر یسار

سوم یہ کہ سیدھا ہاتھ جو آلۂ مرد اور شجاع اور دشمن کش ہے۔ کس واسطے کہ جس وقت کسی دشمن پر حربہ کرتے ہیں تو سب سے اول یہی حملہ آور ہوتا ہے اور جبتک اُس کو نہیں مار لیتا ہے اس کو چین نہیں آتا۔ خواہ اِسکو آرام ہو یا تکلیف ہو اور بائیں ہاتھ کا یہ حال ہے کہ اگر کوئی مارنا آیا تو بدن کی حفاظت کرنے لگا اور جو اس نے دھوکا دیا تو عاجز رہ گیا۔ جیسے کسی بادشاہ کے وقت میں ملاؤں اور مولویوں نے کیا تھا کہ جب اُس بادشاہ پر غنیم چڑھ کر آیا تو کہا حضور تقدیر پر شاکر رہیں۔ خدا کے فضل سے کچھ نہیں کر سکے گا۔ اور جب اُس نے ملک فتح کر لیا اور بادشاہ نے اُن سے گلہ کیا تو یہ جواب دیا کہ حضور کا ملک گیا اُسکا ایمان گیا۔ آپ خدا کے ہاں سمجھ لیجئے گا یہ حال بائیں ہاتھ کا ہے۔

چہارم۔ یہ دلیل طب سے تعلق رکھتی ہے۔ جب انسان کوئی چیز کھاتا ہے تو وہ درجہ بدرجہ ہضم ہوتی جاتی ہے یہاں تک کہ چار جگہ تحلیل ہو کر اُسکا لب لباب جسکو لطافت اور قوت یعنے خون کہتے ہیں حرارت لطیف کے سبب سے جگر میں آکر جمع ہوتا ہے۔ اور یہاں سے سب طرف یعنی دل اور تلی وغیرہ میں پسلیوں اور رگوں کے ذریعے سے بقدر حیثیت پہنچتا ہے۔ جس سے انسان کی زندگی ہوتی ہے۔ دل میں قوت حیوانی اور جگر میں قوت طبعی رہتی ہے۔ چونکہ باعتبار لطافت سارے بدن میں سب سے پیشتر جگر کی پیدایش ٹھیری اور اس سے سب کو فیض پہنچتا ہے اور دست راست اِسکے برابر ہے بس جس شخص کو ایسے شہنشاہ فیاض کی قربت میسر ہو اُس کا درجہ کیوں نہ بڑا ہو اور یہی سبب اِس میں

زیادہ قوت ہونے کا ہے۔ بادشاہ نے یہ تقریر سنکر جواب دیا کہ البتہ آپ نے اپنی دانست میں اسکی بزرگی بہت اچھی طرح سمجھی ہے۔ مگر میں یہ پوچھتا ہوں کہ جو موسیٰ علیہ السلام کو نہ مانتا ہو اور شیخ سعدی یا تمہارے مانے ہوئے بزرگوں کو نہ جانتا ہو وہ کیونکر مان لیگا۔ اور آپ نے جو اُسکی شجاعت اور قربت جگر سے بحث کی ہے میں اسکو بدل و جان تسلیم کرتا ہوں اور اکثر پسند کریں گے۔ مگر کھبۃ آدمی کیونکر یقین لائیگا کہ اُس ہاتھ کو بزرگی ہے کیونکہ اُسکے الٹے ہاتھ میں سیدھے ہاتھ کے برابر فی الحال قوت موجود ہے۔ منذر نے کہا حضرت اس کا حال بھی سُن لیجئے اگر کھبا آدمی عقلمند اور فہیم ہوگا تو میری اس تقریر کو سنکر آمنا اور صدقنا کہے گا۔ ورنہ اس بیان سے یہ غرض نہیں ہے کہ بیوقوف تحسین کریں۔ چنانچہ مومن خاں نے اس موقع پر کیا اچھا شعر لکھا ہے۔ شعر

انصاف کے خواہاں ہیں نہیں طالب زر ہم تحسین سخن فہم ہے مومن صلہ اپنا

قصہ ہر چیز میں دو قوتیں ہوتی ہیں ایک حقیقی اور ایک مجازی حقیقی اُس قوت سے مراد ہے جو سرشت میں ہو اور وہ کسی طرح زایل نہ ہو سکے جیسے آگ میں حرارت اور مجازی اُس قوت کو کہتے ہیں جو کسی باعث یا ترکیب اجزا وغیرہ سے حاصل ہوئی ہو جیسے آگ میں پوست دیکھو جو انسان اپنے بدن میں قوت بڑھانی چاہتا ہے۔ وہ ایسی ایسی مقوی چیزوں کا استعمال کرتا ہے کہ اُسکے اعضا اوروں سے زیادہ طاقتور ہو جاتے ہیں۔ اسیطرح ان دونوں ہاتھوں کا حال ہے کہ اصل میں قوت حقیقی دونوں میں ہے۔ مگر دست راست میں اس سبب سے زیادہ ہے کہ وہ جگر کے قریب ہے۔ جہاں سے دوسرے ہاتھ کو بھی قوت پہنچتی ہے اور دوسرا ہاتھ پھیپھڑے کے قریب ہے کہ وہ رطوبت کے باعث کلیجے سے کمزور ہے اور سیدھے ہاتھ کی قوت زیادہ ہونے کی ایک ایسی مثال دیتا ہوں کہ سب سمجھ لیں اور اس سے آگے بائیں ہاتھ کی قوت

زیادہ ہونیکا سبب بیان کروں گا۔ اکثر خیال کرکے دیکھا ہے کہ جہاں پانی کا منبع ہوتا ہے اُسکے قریب کی زمین زیادہ سیراب رہتی ہے اور جہاں آتشدان ہوتا ہے اُسکے پاس کی چیزوں میں زیادہ حرارت ہوتی ہے اور لطافت یا طاقت جسکا اوپر بیان ہوچکا ہے حرارت اصلی سے مراد ہے اس سے ثابت ہوا کہ جگر حرارت اور قوت قوی کا منبع ہے۔ پس جو اجزا اُس سے مُلحق ہونگے انمیں اعضائے دوسری سے زیادہ قوت ہوگی۔ جو شخص بائیں ہاتھ سے زیادہ کام لینے کی عادت ڈالتا ہے اُسکے ہاتھ میں دو قوتیں ہوجاتی ہیں ایک اصلی اور ایک اکتسابی پس اس سبب سے اُسکا ہاتھ دوسرے ہاتھ سے زیادہ کام دیتا ہے اور جو آدمی سیدھے ہاتھ سے زیادہ کام لیتا ہے اس کی قوت اس سے بھی زیادہ ہوتی ہے۔ کیونکہ ایک تو اس میں اصلی قوت زیادہ ہے دوسری اکتسابی اور ترقی رہتی ہے۔ غرض کھبا آدمی قوت مجازی سکے وسیلہ سے داہنے ہاتھ کے برابر کام لیتا ہے اور حقیقت میں سیدھے ہاتھ کو فوق ہے۔ اب اُمیدوار ہوں کہ سرکار مجھ کو بھی اس طرف کھڑا ہونے کی اجازت دیں کہ فدوی نے اسکی بڑائی ثابت کردی شعر

بے نیازی حد سے گزری بندہ پرور کب تلک ہم کہینگے حالِ دل اور آپ فرمائیں گے کیا

بادشاہ نے کہا اچھا اگر تمہاری یوں ہی خوشی ہے کہ اُس ہاتھ کو فضیلت ہے میں نے قبول کیا شعر

جو کہو گے تم کہینگے ہم بھی ہاں یوں ہی سہی آپکی یوں ہی خوشی ہے مہرباں یوں ہی سہی

مگر یہ نہیں ہوگا کہ میں اُس کی جگہ تم کو کھڑا کردیا کروں۔ افسوس آپکو وزارت کرتے ہوئے اتنی مدت ہوئی اور یہ نہ سمجھے کہ بادشاہ جسے کسی عہدے پر مستقل کرتا ہے پھر اُسے بغیر قصور موقوف نہیں کرتا ہے۔ آپکی وہ مثل ہے کہ دلی میں رہے اور بھاڑ جھونکا۔ شعر

صحبت یعلے نائے خر کو انساں کسطرح    تربیت سے واقعی نااہل دانا کب بنے

بھلا میں اُسکا عہدہ کیونکر چھین لوں تم دونوں آپسمیں تقسیم کر کرو جو غالب آئیگا اسکو یہ عہدہ ملجائیگا شعر

دل سے کہدو وہی ہوویگا جو ہونا ہوگا    ہوگا گھبرانے سے کیا اتنا نہ گھبرا عبث

یہ سنتے ہی مدبر الدولہ طیش میں آئے اور کہا حضرت سلامت اسمیں حضور کا کچھ قصور نہیں ہے یہ زمانہ ہی ایسا ہے کہ جو دلمیں برائی نہیں رکھتا ہے اور صاف صاف کہدیتا ہے وہی اپنی مراد سے باز رہتا ہے۔ شعر

سینہ صافوں کو ہے ہاتھوں سے زمانہ کے شکست    ہے صفائی سے سزاوار شکن کا کاغذ

اگر میں کسی اور کے آگے ایسی تقریر کرتا تو خدا جانے کیا کچھ انعام پاتا اور کس مرتبے پر پہنچتا۔ سچ تو یوں ہے کہ بھلے کا زمانہ نہیں۔ شعر

ہنر شناس کو دکھلا ہنر کہ خوب نے زر    اگر کھلے ہے تو صراف کی نظر چڑھ کر

الحق شعر جز جوہری کیا جانے کوئی قدر جواہر    سمجھے ہے سخن رس ہی سخن میری زباں کا

خیر مجھے اُس سے بھی بحث کرنے میں انکار نہیں ہے اپنے سخن کا پاس ہے آخر یہ بات کھینچیگی اس سے یہ بہتر ہے کہ اپنے دل کا غبار نکال لوں پیچھے جیسا ہوگا۔ دیکھا جائیگا شعر

رکاؤ خوب نہیں طبع کی روانی میں    کہ بو فساد کی آتی ہے بند پانی میں

آپ باشوق بولیئے بندہ بیٹھا ہے۔ اگرچہ میرے دل میں پہلے سے بھی اس بات کی اُمنگ تھی کہ ایک روز بھائی مقدمہ سے تقریر کروں مگر کسی کے سر پر چڑھ کر لڑنا شرافت سے بعید ہے اس واسطے کچھ نہیں کہتا تھا۔ دوسرے اس بات کا بھی خیال تھا کہ مجھکو لوگ حاسد اور کینہ توز تصور کرینگے اور کہیں گے کہ یہ بڑا تنگ حوصلہ اور کم ظرف ہے اپنے نصیب تو موافق نہیں اور وںکے مرتبہ کو دیکھ کر جلتا ہے شعر

ہستی سے تنک مایہ نے کچھ پھولتا ہے ایسا    اُبھرے ہے حبابِ لب یم اور زیادہ
جو کُنجِ قناعت میں ہے تقدیر پہ شاکر    ہے ذوق برابر انہیں کم اور زیادہ

پیرومرشد ایسے ایسے خدشوں سے خاموش بیٹھا تھا۔ ورنہ کبھی کا فیصلہ ہو گیا ہوتا۔ شعر

تھی کچھ ایسی ہی بات جو چُپ تھا    ورنہ کیا کہنا مجھے نہیں آتا۔

غرض بادشاہ نے اُسی وقت مقدر الدولہ کے پاس چوبدار بھیجا کہ جس حال میں بیٹھے ہو چلے آؤ کھانا وہاں کھاؤ تو پانی یہاں پیو۔ وہ بیچارہ معاً حاضر ہوا فرمایا بھائی مقدر یہ مدبر تم سے بحث کرنے کو آبا بیٹھا ہے۔ کہو کچھ ہاتھ پاؤں ہلاؤ گے یا منہ کی کھاؤ گے۔ عرض کیا کہ حضور کے فرمان پر جان بھی قربان ہے سرکار نے ہم کو اسی دن کے واسطے رکھا ہے اب بھی کام نہ آئیں گے تو اور کونسا دن ہوگا۔ شعر

آرزو یہ ہے کہ تیری راہ میں    ٹھوکریں کھاتا ہمارا سر چلے

جہاں پناہ مجھے اس بات کا ہرگز خیال نہیں ہے کہ کسی صاحب سے تقریر کرنے میں میری شان کو نقصان پہنچیگا اور حضرت اس بات سے تو وہ ڈرے جسکو کسی امر کا دعوے ہو۔ شعر

اے ذوق کس کو چشم حقارت سے دیکھئے    سب ہم سے ہیں زیادہ کوئی ہم سے کم نہیں

حضرت حقیقت میں طعنہ زنوں سے بچنے کی یہی ترکیب ہے کہ باوجود قدرت آپکو سب سے کم اور عاجز ظاہر کرے۔ شعر

شہ زور اپنے زور میں گرتا ہے مثل برق    وہ طفل کیا کرے گا جو گھٹنوں کے بل چلے

اور جو کوئی دعوے کرتا ہے وہی سر کے بل گرتا ہے یہ کہکر مقدر الدولہ انکی طرف مخاطب ہوا اور کہا جناب مدبر الدولہ صاحب فرمایئے کس امر میں بحث ہوگی اگر سچ پوچھیئے تو مجھکو اتنی لیاقت نہیں ہے کہ میں آپ سے برسر آؤں گا مگر یہ مثل ہے کہ جسکا کھایئے اُسیکا گایئے تمہارے پاس آن بیٹھا ہوں۔ قطعہ

آزاد رو ہوں اور مرا مذہب ہے صلح کل　　ہرگز کبھی کسی سے عداوت نہیں مجھے
مبحث میں آپڑی ہے سخن گسترانہ بات　　مقصود اس سے قطع محبت نہیں مجھے

مُدبر الدولہ نے کہا بھائی صاحب میرا کسی سے بحث کرنیکا ارادہ نہیں تھا۔ مگر بادشاہ دام ملکہ نے بیٹھے بٹھلائے ضد دلا دی ہے کہ تم صاحب تقدیر سے خوب تقریر کرو۔ اور داد فصاحت دو اور یہ تو آپ بھی جانتے ہیں کہ حضرت کے مزاج میں کمال ظرافت ہے بلکہ یہاں تک خوش طبعی منظور ہے کہ چور سے کہیں چوری کر اور صاحب خانہ سے کہیں کہ تیرا گھر لٹتا ہے آگ لگائیں پانی کو دوڑیں۔ دو کو لڑوائیں اور آپ تماشا دیکھیں شعر

آپ ہی لگائیں آپ ہی بجھائیں آپ ہی کریں بہانہ　　جو آگ لگا پانی کو دوڑیں انکا کیا ہے ٹھکانہ

غرض یہ ہے کہ تقدیر اور تدبیر کا مناظرہ ٹھیرا ہے۔ میں اپنے فرمانروا کی طرف سے سوال کرونگا آپ اپنے فرماں دہ کی طرف سے جواب دیجئے گا اگر آپ غالب آئیں گے تو اس عہدے پر برقرار رہیں گے اور انعام پائیں گے ورنہ اس کے برعکس ظہور میں آئیگا۔ آپ تقریر کیجئے میں حاضر ہوں۔ مقدر الدولہ بولا بھائی صاحب میں اس اقرار سے گفتگو کرتا ہوں کہ جو باتیں ادب اور مناظرے کے خلاف ہیں وہ درمیان نہ آویں مدبر نے کہا ہاں صاحب وہ بھی کون کونسی باتیں ہیں فرما دیجئے تاکہ مجھ کو خیال رہے کہا سُنیے اور ان پر عمل کیجئے۔ ایک تو یہ کہ تقریر میں آپکو غصہ نہ آئے۔ دوسرے جو بات ایک دفعہ کہیں دوبارہ اُس سے معاف رکھیں۔ تیسرے بیجا سخن نہ کریں۔ حق پر ثابت قدم رہیں ورنہ ہم بھی سخن پروری کریں گے شعر

گر تم سے اپنی ہٹ کو ہٹایا نجائے گا　　بگڑا ہوا یہ دل بھی سنبھالا نجائے گا

چوتھے گفتگو خلاف تہذیب نہ ہو یعنی شعر

بکمر ہر ایک سے تو وہ کلام بیہودہ　　کہ جس سے ہو ترا مشہور نام بیہودہ

پانچویں جو بات کہیں مدلل کہیں جاہلوں کی سی گفتگو نہ کریں اُنہے کہا اچھا میں قبول کرتا ہوں۔ آپ بھی اسکے خلاف نہ کیجئے گا اول تو تمہاری ہماری ہند کے مشہور اور نامور بادشاہوں میں چھیڑ چھاڑ ہو پھر عقلی گفتگو سے بحث کریں گے اب میں سوال کرتا ہوں آپ جواب دیجئے مقدر نے کہا بہت مبارک آپ فرمایئے میں سنتا ہوں۔

# مُناظرۂ اوّل در علم تواریخ موسوم بہ مفیدُ المدارس

## قطعہ

جو عیش دائمی دنیا سے چاہے　　اُسے لازم ہے لوح دل کو دھوکے
ہوئے ہوں جنکے باعث سب پشیماں　　انہیں باتوں سے ہر خواہش کو روکے

## سوال مُدبّر الدّولہ

آپ جانتے ہیں کہ راجہ رامچندر کیسے عقیل اور ذی تدبیر تھے کہ ان کے زمانے میں کوئی ایسا دانا اور ہوشیار نہ تھا جو ان پر غالب آتا انہوں نے ایام خرد سالی میں یہ تدبیر کی تھی کہ اول تیر اندازی سیکھی اور پھر ورزش سے قوت بدنی یہاں تک بڑھائی کہ وہ اکیلے دس پر غالب تھے۔ چنانچہ راجہ جُنک نے اپنی لڑکی کی شادی کرنے میں جسکو وہ جنگل میں سے اُٹھا لایا تھا اور لاولدی کے باعث متبنی کر لیا تھا جب یہ شرط کی کہ جو کوئی میری اس سخت کمان کو یکبارگی کھینچ لیگا اُسی کے ساتھ اپنی لڑکی کی شادی کروں گا تو انہوں نے اپنی قوت بازو سے کھینچکر اسکی کمان کے دو ٹکڑے کر ڈالے اور اسکی لڑکی سے شادی کر لی دوسرے اُس شادی کے بعد جو جو مصیبتیں پیش آئیں وہ انہیں تدبیروں کے ذریعے سے دفع کیں۔ تیسرے سب سے بڑی یہ تدبیر تھی کہ ہر ایک ادنے اوا علیٰ سے اس کشادہ پیشانی اور محبت قلبی

سے پیش آتے تھے کہ وہ خود بخود مطیع ہو جاتا تھا چنانچہ اسی سبب سے اُسکے بھائی بند اور ساری رعیت اور ارکین وغیرہ کو ان کی تخت نشینی سے خوشی تھی اور بدل و جان یہ چاہتے تھے کہ راجہ دسرتھ کے بعد یہی تخت نشین ہوں آخر کار ایسا ہی ہوا کہ یہ گدی پر بیٹھے اب آپ فرمایئے کہ یہاں تقدیر کس کونے میں چھپی بیٹھی تھی۔ تدبیر کے ہوتے تقدیر کچھ بھی کام نہ آئی پہلے تو قبلہ اسکا جواب دیجئے پھر اور سوال کروں گا۔

## جوابِ مُقدّرُ الدّولہ

شعر کون سنتا ہے کہانی تیری اے یار غلط ؏ کیوں بغل میں لئے پھرتا ہے تو طومار غلط

جناب مدبر الدولہ صاحب میں اس سوال کا جواب دیتا ہوں ذرا انصاف سے ملاحظہ فرمایئے آپکی گفتگو سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور نے رامچندر کا حال غور سے نہیں دیکھا ہے اور اگر بالفرض آپ کی نظر سے گذرا ہے تو آپنے اُسمیں سے اپنے مطلب کی باتیں چن لی ہیں آپ اسکا احوال مجھ سے سنیئے اور تاریخ۔ رامچندر سے مطابق کر لیجئے۔ یہ بھی آپکو معلوم ہے کہ کل امیر دنیا میں اسباتکا دستور ہے کہ اپنی اولاد کو کچھ نہ کچھ ہنر سکھلاتے ہیں وہ تو راجہ کا بیٹا تھا کیوں نہ فن سپاہگری میں کمال حاصل کرتا اُسکے تذکرے میں لکھا ہے باوجودیکہ حق وراثت اسی کو پہنچتا تھا پر اسکو خدا پرستی کے سوا سلطنت یا حکمرانی کی آرزو نہ تھی اور اگر اسے اس بات کی تمنا ہوتی تو جلاوطنی نہ اختیار کرتا۔ کیونکہ اُسکے باپ اور اقارب کا یہ ہی منشا تھا کہ وہ جلاوطنی نہ اختیار کرے۔ بلکہ زبردستی گدی پر بیٹھ جائے مگر چونکہ راجہ دسرتھ کو ایفائے وعدہ نے دبار کھا تھا اسلیئے اپنے منہ سے کچھ نہیں کہہ سکتا تھا۔ پر اس ہی خدا پرست اللہ کے مست کو منظور نہ تھا دوسرے یہ کہ ان کے بھائی لچھمن کو بھی تیر اندازی میں خوب دخل تھا۔ دیکھو جس وقت مساۃ سوپ نکھا کی ناک کٹی تھی۔ اور اس کے بھائی رامچندر پر لشکر لیکر چڑھے

تھے اُس وقت ان دونو بھائیوں نے کمال شجاعت اور تیر اندازی سے انکی فوج کو شکست
دی اور اس کے دونو بھائیوں کو جو اس لشکر کے سردار تھے قتل کیا۔ اگر تیر اندازی رامچندر
کی تدبیر پر منحصر تھی تو اُنکے بھائی کو کیونکر آگئی اور اگر اُن کو بھی راج کرنا منظور تھا تو وہ راجہ
کیوں نہیں ہوئے اور اسی بیان سے ان کے بخت کی یاوری بھی ثابت ہوتی ہے
نہیں کہو کہ ایک سو اچھا بھاڑ کو پھوڑ سکتا ہے۔ مصرع

اے اہل بزم کوئی تو بولو خدا لگی

اگر ان کا اقبال ترقی پر نہ ہوتا اور تقدیر برگشتہ ہوتی تو یہ دو آدمی اتنی فوج پر کیونکر غالب آتے
بس شہمت نے زور کیا اور انھوں نے فتح پائی جب سوپ نکھا نے یہ حال دیکھا کہ اُسکے
دونوں بھائی میدان کارزار میں کام آئے تو وہاں سے بھاگی اور تیسرے بھائی راون
کے پاس جا کر رامچندر کی شکایت اور انکی رانی کی خوبصورتی بیان کی وہ اس لالچ
سے رامچندر کی فرودگاہ پر آیا اور سیتا کو اکیلا دیکھ کر لے گیا۔ جب راجہ رامچندر اور اُنکے
بھائی صاحب شکار کرکے آئے تو سیتا کو غائب دیکھ کر گھبرائے اور اس کا سُراغ لگا کر
لنکا تک پہنچے وہاں جا کر کئی دن لڑے اور آخر کار راون کو مارا اور اسکے بھائی کو تخت
پر بٹھا کر رانی صاحبہ اپنے ملک کی طرف مراجعت کی اگر ملک گیری یا دولت کی تمنا
ہوتی تو اس ملک کو اپنے قبضے سے نہ چھوڑتے اور یہ جو آپ فرماتے ہیں کہ یہ تدبیر
سب پر غالب تھی کہ وہ عوام الناس سے بہ نرمی و ملائمت پیش آتے تھے تاکہ سب
میری فرمانبرداری کریں۔ بھائی صاحب اُنکے اوضاع و اطوار ایسے نہ تھے کہ لوگ اُسکو
پسند کرتے البتہ وہ کاملوں اور فاضلوں کے ملنے کے کمال شایق تھے باقی سب سے
نفرت کرتے تھے۔ مگر کسیکو ظاہر نہ ہوتا تھا۔ شعر

جب ہے ہنر و عیب کسی پر ذرا کھلے ☆ کار زندگی تو کارروائی کے ساتھ ہے

چونکہ ان کے مزاج میں حلم بدرجۂ غایت تھا اس سبب سے کسیکو نہیں روک سکتے تھے

اسکی تصدیق بھی ملاحظہ فرمالیجئے کہ فی الحقیقت اُنکے مزاج میں تنفر تھا یا تصنع سے کہتا ہوں جب راجہ رامچندر اپنے والد کے حکم سے بھائی اور اپنی رانی سمیت مقام پریاگ یا الہ آباد میں جو اُنکی قلمرو سے باہر تھا پہنچے تو وہاں ایک زاہد نے ان کی بڑی خاطرداری کی اور کہا کہ اس جگہ میں تنہا رہتا ہوں آپ بھی یہیں قیام کیجئے اور بقیہ عمر میرے پاس رہئے راجہ رام چندر نے اس درخواست کو محض اس نظر سے قبول نہیں کیا کہ یہاں سے اجودھیا قریب ہے اکثر لوگ وہاں سے آکر مجھ کو تنگ کریں گے اور میری عبادت کرنے میں خلل ڈالیں گے ورنہ عارفوں اور زاہدوں سے ملنا انکی عین مراد تھی اور اگر تم یہ کہو کہ صاحب وہاں کچھ اور باعث ہوگا تو اُسکا بھی جواب سُن لو کہ جس وقت راجہ دسرتھ کا انتقال ہوا اُس وقت کوئی کریا کرم کرنے والا موجود نہ تھا کیونکہ راجہ رامچندر اور لچھمن تو جلاوطن ہو گئے تھے اور بھرت و ترگھن کہیں اور گئے ہوئے تھے اُسکے ارکین سلطنت نے یہ تجویز کی کہ اُنکی نعش کو تو ایک بڑے تیل کے کُپّے میں رکھدیا اور بھرتکو یہ پیغام دے کر مہاراجہ دسرتھ اس عالم فانی سے رخصت ہوئے راجہ رامچندر کی تلاش کو بھیجا اور یہ سمجھا دیا کہ اور کسی کو اس امر کی خبر نہ ہو قضا عند اللہ وہ بھرت کی ماں کے پاس چل نکلا اور راجہ کا واقعہ بیان کیا اُس نے خوش ہو کر اپنے بیٹے سے کہا کہ میں نے اسی دن کے واسطے تجھ کو ولیعہد کروا دیا تھا جا گدی پر بیٹھ اور اُسکا کریا کرم کر وہ اس بات سے بہت ناخوش ہوا اور کہا کہ راجہ رامچندر کے ہوتے میں ہرگز گدی پر نہیں بیٹھونگا۔ یہ اُسی کا حق ہے یہ کہکر راجہ رامچندر کو ڈھونڈنے چلا اور بندیل کھنڈ کے میدان میں جا پایا ہر چند اُن سے کہا کہ آپ چلکر سلطنت سنبھالئے مگر انھوں نے منظور نہیں کیا یہ ناامید ہو کر چلا آیا اور کہا کہ خیر جب تک آپ وہاں تشریف لائیں گے میں بندوبست کروں گا جب لوگوں کا ان کو پتہ معلوم ہو گیا تو متواتر قاصد آنے لگے راجہ رامچندر نے یہ حال دیکھ کر اس جگہ کو چھوڑ دیا اور آگے بڑھ گئے جہاں سے ان کی [illegible]

گئیں غرض یہ ہے کہ ان کو ہرگز یہ منظور نہ تھا کہ خلقت کو اپنی طرف مایل کریں مگر تقدیر میں جو حکومت لکھی تھی کوئی ان کا پیچھا نہیں چھوڑتا تھا۔ اور اگر یہ تقدیری امر نہ ہوتا تو اور بھائی سلطنت کرنیکو تھوڑے تھے یا وہ راجہ کے بیٹے نہ تھے اے نادان جو شخص جس منصب کے لایق ہوتا ہے اُسی مرتبے پر پہونچتا ہے۔ شعر

ہے مرتبہ ہر ایک بشر کا جُدا جُدا ؎ قسمت جُدی جُدی ہے نصیبا جُدا جُدا

## مُدبّر الدّولہ

جناب مقدر الدولہ صاحب پہلے میری ایک عرض سن لیجئے پیچھے سوال کرونگا بندہ یہ چاہتا ہے کہ آپ اتنی وضاحت سے جواب نہ دیا کیجئے اس سے عبارت کو طول ہوتا ہے یا کوئی تاریخ لکھنے کا ارادہ ہے تو ویسا فرمایئے میں اپنا راستہ لوں اور اگر ایسے جواب دوگے تو اس تقریر کو عمر نوح چاہیئے۔ حضور مجھ کو صرف پتا یا تھوڑا سا حوالہ دیدیا کریں سمجھ لیا کروں گا۔

**سوال ۲۔** سنیئے سکندر بادشاہ تھے جو دریائے جہلم پر راجہ پور کو شکست دی تھی وہ عقلمندی سے تعلق رکھتی تھی یا تقدیر سے اگر وہ فتح قسمت سے ہوئی تھی تو وہ خود بخود کیوں نہ ہو گئی اتنی محنت اور دھوکے سے کیوں کام نکلا۔

## مُقدّر الدّولہ

حضرت آپکا فرمانا سر آنکھوں پر انشاء اللہ اب مختصر جواب دیا کروں گا۔

**جواب ۲۔** اس سوال کے جواب کو بھی ملاحظہ فرمایئے یہ ساری قسمت کی خوبیاں ہیں کہ جہاں کوئی موقع نہیں بنتا ہے اور آدمی ناامید ہو جاتا ہے تو وہاں ایک نہ ایک ایسی بات پیدا ہو جاتی ہے کہ اُس کی ناامیدی جاتی رہتی ہے سنیئے اگر اس وقت سکندر

کابخت یاور نہ ہوتا تو راجہ پور کو ہرگز یہ خیال نہ آتا کہ چند سپاہی راستہ بھول کر آنکلے ہیں میں اپنے بیٹے کو تھوڑے سے سواروں کے ساتھ بھیجدوں وہ انکو یہاں سے نکال دیگا۔ بلکہ وہ خود جاتا اور جتنا بغیر فوج لڑا تھا اُس سے زیادہ لڑتا جب بیٹا مارا گیا اور ساری سپاہ کے پاؤں اکھڑ گئے اُس وقت ہوش میں آئے اور اکیلے لڑنے کو گئے پھر کیا ہو سکتا تھا۔ مصرع

گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں ✣

سچ ہے۔ شعر

سب سے تدبیر کی کہی جاتی ؛ نہیں تقدیر کی کہی جاتی

کیوں جی جسوقت سکندر نے پاٹلی پوتر کا ارادہ کیا اوسکی فوج نے انکار کیا تھا اِس نے سپاہ کو کسی حیلے سے کیوں نہ روک لیا ہر چند دھمکایا اور لوٹ کا بھی لالچ دیا بلکہ یہاں تک ہوا کہ بادشاہ نے خوشامد کی اور بہت سمجھایا مگر قسمت کی برگشتگی نے فوج کو برگشتہ کر دیا۔ شعر

تہیدستان قسمت راچہ سود از رہبر کامل ؛ کہ خضر از آب حیواں تشنہ می آرد سکندر را

وہاں ان کی تدبیر کہاں ہوا کھانے گئی تھی اُسوقت یہی کہتے بنی۔ شعر

تقدیر کے بگاڑ کی تدبیر کیا کریں ؛ بنتی نہیں ہے کوئی بھی تدبیر بانصیب

سوال ۱۲۔ کیوں صاحب اگر محمود غزنوی دانشمند نہ ہوتا اور اسکے پاس ہم مذہب اور جرار فوج نہ ہوتی تو گرجستان اور خوارزم ہندوستان وغیرہ کو کیونکر فتح کرتا قسمت کو تو ہم جب مانتے کہ بغیر فوج اور بے عقل کسی ملک کو فتح کر لیتا یا کل بادشاہ اور راجہ آپ سے آکر اپنا اپنا ملک سپرد کر جاتے۔ کیونکہ ان کی تقدیر میں یہ ملک لکھے تھے۔ اب آپ کو صرف ایک اعتراض کی گنجایش ہے کہ وہ عقلمند نہ ہوگا۔ سو اس کی دانائی کا حوالہ دیتا ہوں۔

روضۃ الصفا میں لکھا ہے کہ جب محمود نے ۴۰۱ ہجری میں سوری حاکم غور پر چڑھائی

کی تو وہ فوج کثیر لیکر اس بادشاہ سے مقابلہ آرا ہوا اور دوپہر تک دونوں طرف سے لڑائی
رہی جب محمود نے دیکھا کہ کوئی فتح کی صورت نہیں بنتی تو ان کا دل بڑھانے اور مطلب
نکالنے کو یہ تدبیر نکالی کہ لشکر کو لیکر دور تک بھاگا اور کمزوری کی علامتیں دکھائیں۔
مخالفین نے جانا کہ اُسکو شکست ہوئی جتنے آدمی خندق میں اپنا بچاؤ کئے اور انکی
گھات میں پوشیدہ بیٹھے تھے نکل کر میدان میں آموجود ہوئے اور جب وہ صحرائے
کفِ دست میں پہنچے تو محمود نے ایکبارگی چاروں طرف سے گھیرا ڈالکر سب کو تہ تیغ
کیا اور فتح پائی ذرا ایمان سے کہو کہ یہ بات تدبیر سے تعلق رکھتی تھی یا تقدیر سے متعلق
تھی۔

**جواب ۳**۔ حضرت جو محمود غزنوی کو عقلمند نہیں مانتا اور آپکی اس مثال کو درست
نہیں جانتا وہ محض بیوقوف ہے کیونکہ اُسکی دانائی کا تو سارے جہان میں شہرہ ہے بلکہ
بیچارے فردوسی طوسی کی کتاب آجتک گواہی دیتی ہے کہ اُس نے ایسا بڑا کام کیا
اور پھر اُسکے صلے سے محروم رہا بادشاہ اپنے وعدے سے پھر گیا اور لوگوں کے بہکانے
میں آگیا افسوس اس سلطان عاقل نے ہجو کا سننا تو پسند کیا مگر حق السعی کا دینا منظور نہ
ہوا خیر اس سے کیا بحث ہے آپ اسکی فوج کی وجہ سنیئے خدا ایسا مسبب الاسباب ہے
کہ جس کسی کو جس لایق دیکھتا اور کرتا ہے اُسکو ویسا ہی سامان بہم پہنچا دیتا ہے شعر
وہی دیتا ہے اُسکے واسطے جو قطع ہے جسکی ۔ز۔ نکل سکتا ہے کوئی آجتک کا کار دامن سے
اُسکی فتوحات کچھ فوج پر منحصر نہ تھیں کس واسطے کہ اگر ہم مذہبی اور کثرت افواج باعث
ظفر یا نصرت ہے تو اہل ہندان سے کسی طرح کم نہ تھے اور سب راجاؤں اور عملیا میں باہم
سلوک بھی ایسا تھا کہ چوتھے حملے میں محمود کے ہوش جاتے رہے تھے اور نہایت مجبور
ہو گیا تھا اور اہل ہندان کی مزاحمت کے واسطے ایسے مستعد اور آمادہ ہو رہے تھے۔ کہ
ان کی عورتوں نے جواہرات بیچ ڈالے اور چاندی سونے کے زیور گلا کر اس کام کے واسطے

رعب یہ جمع کیا اور دو وقت ہندوں کے لشکر میں بھیجا۔ غرض یہاں تک لڑے اور مرنے کو طیار ہوئے تھے کہ مسلمانوں کو ہرگز ایک قدم آگے نہ بڑھنے دیں گے حاصل کلام چالیس روز تک محمود کو خندق میں گھیرے پڑے رہے اور لڑائی کے دن چند ہزار مسلمانوں کو بھی شہید کیا جب تقدیر پلٹ گئی تو ان کے سپہ سالار ہاتھی محمود کا تیر کھا کر بھاگا۔ سب ہراساں ہو گئے اور پریشان ہو کر بھاگ گئے اور آٹھ ہزار ہندو قتل ہوئے اس نے فتح پائی اسیطرح ایک مرتبہ ایلک خاں کی لڑائی میں محمود نہایت نا اُمید اور مجبور ہوا تھا بلکہ اُس فتح کے واسطے بہت سی نذریں مانیں اور ایک ٹیلے پر چڑھ کر خدا سے رجوع کی تھی وہاں بھی اس طرح فتح پائی کہ ایک ہاتھی نے خود بخود ایلک خاں کا جھنڈا اپنے اوپر سے گرا کر پھاڑ ڈالا اور آدمیوں کو سونڈ سے اٹھا اٹھا کر پھینکنے لگا۔ سب فوج میں اضطراب ہو گیا اور بھاگنے شروع ہو گئے محمود نے اس فرصت کو غنیمت جانکر حملہ کیا اور فتحیاب ہوا سنو بھائی صاحب یہ ساری باتیں قسمت پر منحصر ہیں۔ ورنہ ہندو ان پر فتح پاتے مگر کیا کریں تقدیر سے بے بس تھے۔ **شعر**

چاک کو تقدیر کے ممکن نہیں کرنا رفو ⁂ سوزن تدبیر ساری عمر گو سیتی رہے

**سوال ۴**۔ اب حضرت آپ ہم پر بہت منہ آنے لگے شاید مقتضائے شرافت اسی کے معنی ہیں۔ **شعر**

ہر ایک بات پہ کہتے ہو تم کہ تو کیا ہے ⁂ تمہیں کہو کہ یہ انداز گفتگو کیا ہے

ابھی اور صبر کیجئے تعلی کی نہ لیجئے دیکھئے کس کل اونٹ بیٹھتا ہے۔ **شعر**

اتنا نہ اپنے جامے سے باہر نکل کے چل ⁂ دنیا ہے چل چلاؤ کا رستہ سنبھل کے چل

بھائی جان انسان کو چاہئے کہ اپنی بساط سے باہر قدم نہ رکھے اور میانہ روی اختیار کرے کہ وہ سب کے نزدیک اچھی ہے۔ **شعر**

چاہئے حد سے زیادہ نہ بشر چل نکلے ⁂ چلئے چال ایسی کہ کچھ کام ظفر چل نکلے

ابھی تو بہت سی باتیں باقی ہیں آگے مشکل سوال پوچھوں گا تو قدر عافیت معلوم ہوگی۔

مصرع۔ آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا

جب تک اونٹ پہاڑ کے نیچے نہیں آتا اپنے کو بڑا نہیں جانتا۔ یہ شکایت بطور حکایت کرتا ہوں کہ آیندہ ایسی باتوں کا لحاظ رکھئے اور تدبیر کو ہر جگہ بُرائی کے ساتھ مشابہت نہ دیجئے کہ یہ بزرگوں سے بعید ہے۔ شعر

بد نہ بولے زیر گردوں گر کوئی میری سنے ٭ ہے یہ گنبد کی صدا جیسی کہے ویسی سنے

سوال کو ملاحظہ فرمایئے آپکو یہ بھی معلوم ہے کہ مورخ محمد شہاب الدین غوری کو آج تک بڑا قسمت ور اور باعث اسلام ہند مانتے ہیں اُس نے پہلے اپنی بیوقوفی اور بے تدبیری سے کیسی زک اُٹھائی تھی کہ ایک پرتھی راج کو شکست نہ دینے سے سارا ملک کھو بیٹھا تھا اور جب تدبیر سے لڑا اور اچھی فوج کو بھرتی کرکے لایا تو اس حکمت عملی سے فتحیاب ہوا کہ جسوقت دریائے گھاگرہ پر پہنچا تو راجہ کو کہلا بھیجا کہ مذہب اسلام قبول کر پرتھی راج نے جواب دیا کہ اب پھر پیٹ کر جائیگا خیر ہے تو واپس چلا جا نہیں تو اب کے جان سے ہاتھ دھو بیٹھے گا اس نے سُنکر کہا کہ میں اپنے بھائی کا فرمانبردار ہوں اُسنے دریافت کروں گا مہاراج نے سمجھا کہ یہ ڈر گیا پھر عیش و عشرت میں بے خبر ہوکر سو رہے محمد غوری نے غافل دیکھ کر راتوں رات اپنا لشکر دریا کے اس پار اُتار لیا اور علی الصباح حملہ کیا تھوڑی دیر لڑا اور عین لڑائی کے وقت دھوکا دینے کو یکبارگی اپنے لشکر کی باگ پیچھے کو موڑی ہندو سمجھے کہ مسلمانوں کے پاؤں اکھڑ گئے اس خاطر جمعی اور بیفکری سے جدھر چاہا ادھر دشمن کا تعاقب کرتے ہوئے چلے گئے شہاب الدین نے جب دیکھا کہ طرف ثانی کی سب فوج منتشر ہوگئی ہے دوبارہ حملہ کیا اور نہایت سُرعت سے راجہ کو گھیر اور زندہ پکڑوا کر مروا ڈالا پھر کون لڑ سکتا تھا سچ ہے شعر

مئے عشرت سے کوئی جام جو بھر لیتا ہے ٭ آسماں اُسکا وہیں کاسۂ سر لیتا ہے

اگر محمد غوری یہ حکمت نہ کرتا۔ تو ایکی دفعہ جان سے مارا جاتا۔ اس کا جواب دیجیے کہ
میں سچ کہتا ہوں یا جھوٹ عرض کرتا ہوں۔ جواب ۱۴ شعر

تم جو غصے ہو تو غصہ مرے سر آنکھوں پر — پر بشرطیکہ نہ ہو۔ اور کسی کے باعث

سبحان اللہ حضور بڑے منصف مزاج ہیں۔ یہ نہیں سمجھتے کہ ابتدا کس کی
طرف سے ہوتی ہے۔ جب آپ سوال میں کچھ فرمالیتے ہیں۔ تو پیچھے بندہ
بھی جواب دیتا ہے۔ تاکہ لوگ یہ سمجھیں کہ یہ جواب دینے میں عاجز ہے ورنہ شعر

جو برا سمجھے آپ کو وہ کہے — کیا کسی کو برا معاذ اللہ

صاحب بات بات پر لڑتے ہو بن بن کے بگڑتے ہو۔ اپنی خطا پر نظر نہیں۔
اوروں کا عیب پکڑتے ہو۔ شعر

عوض بوسے کے ہمنے گالیاں دیں تاکہ صاحب نے — ذرا انصاف تو کیجیے نکالا کس نے شر پہلے

اگر یہی گفتگو اور یہی انصاف ہے تو بحث سے ہاتھ اٹھائیے۔ بندہ صاف ہے۔ لے
حضرت اگر میں تدبیر کی برائی نہ ثابت کروں۔ اور آپ تقدیر کی اہانت نہ بیان
کریں تو جھگڑا کس بات کا ہے اور کون جانیگا کہ انجام کار کس کو فوق رہا اگر آپ
کو برا معلوم ہوتا ہے۔ تو صدق دل سے یہ فرما دیجیے کہ تم جیتے اور میں ہارا ابھی
ترکی تمام ہوتی ہے۔ شعر

باہم سلوک تھا تو اٹھاتے تھے نرم گرم — کاہے کو میر کوئی سُنے جب بگڑ گئی

میرے نزدیک اب سلامت روی کی یہی چال ہے کہ نہ آپ برا مانیں اور
نہ میں آزردہ ہوں۔ بقول شخصے شعر

دیکھنے دو مجھے بدبین جو برا دیکھتا ہے — میں برا ہوں کہ بھلا اسکو خدا دیکھتا ہے

جو ہونا ہوگا سو ہو رہیگا جبتک آپکا جی چاہے بحث کیجیے بندہ موجود ہے

ساقیا کو لگ رہا ہے چل چلاؤ — جب تک بس چل سکے ساغر چلے

واہ حضرت ابھی سے چہ میگوئیاں ہونے لگے۔ ہم نے تو سمجھا تھا کوئی دم ملکر تقریر کروگے آدمی کو چاہئے ہمت نہ ہارے۔ اسمیں سب کچھ موجود ہے **شعر**

آدمیت سے ہے بالا آدمی کا مرتبہ پست ہمت یہ نہو اور پست قامت ہو تو ہو

اس سوال کے جواب کو بھی ملاحظہ فرمائیے حضرت اگر محمد غوری راجہ پرتھی راج سے پہلی لڑائی میں شجاعت نکرتا اور پھر شکست کھاتا تو بیشک اسکی بے تدبیری میں کچھ شبہ نہیں تھا جس حالت میں اُس نے سب تدبیریں کیں اور اول مرتبہ ٹھٹھہ کو بھی فتح کیا۔ البتہ وہاں سے پھرتے وقت شکست کھائی اس کو اسکی بدنصیبی کے سوا کچھ اور نہیں کہ سکتے ہیں۔ کیونکہ اپنی دانست میں وہ مظفر اور منصور ہو کر چلا تھا۔ یہ خبر نہیں تھی کہ تقدیر یہ گل کھلائیگی۔ اور دیکھو جس وقت قسمت اچھی تھی۔ تو صرف بیس ہزار سواروں سے تین لاکھ سوار اور بے شمار پیادوں کو پسپا کیا۔ ورنہ اس بے شمار فوج پر مظفر ہونا کسی طرح ممکن نہیں تھا۔ باوجودیکہ قنوج کا راجہ بھی اس کی حمایت پر تھا۔ اور خوب لڑکر مرا۔ مگر محمد غوری نے فتح پائی۔ اور اگر یہ بات تقدیر سے تعلق نہ رکھتی تھی۔ تو راجہ پرتھی راج کو ہرگز یہ خیال نہ آتا کہ وہ ڈر گیا۔ اب ہوشیاری سے کچھ کام نہیں ہے غرض اسی بہانے سے خراب غفلت نے اُسے گھیرا۔ اور مہاراج نے بڑی ذلت سے جان دی۔ **شعر**

نوشتے سے ہوا ایک حرف بھی ہرگز نہ بیش و کم جو پیشانی میں تھا لکھا ہوا وہ پیش سب آیا

اسکے علاوہ ایک اور طرفہ ماجرا سنئے کہ جسوقت یہ لڑائی فتح ہوئی تو تمام گرد و نواح کے راجہ جنگ و جدل کے بغیر کئے خود بخود مطیع ہوگئے یہانتک ہوا کہ پرتھی راج کے بیٹے نے بھی اطاعت قبول کی اور باپ کا بدلا نہ چاہا اور جب اس بادشاہ کی قسمت مساعد نرہی تو صرف چند آدمیوں نے بیباکانہ اسکے خیمہ میں جاکر خنجروں سے مار ڈالا اس وقت

اس سے اور اس کے آدمیوں سے کچھ بھی بند و بست نہو سکا سب کے سب منہ دیکھتے رہ گئے افسوس جو شخص نو حملوں میں متواتر فتحیاب ہو وہ اسطرح ادنے آدمیوں کے ہاتھ سے مارا جاوے اس موقع پر کسی نے کیا خوب کہا ہے **شعر**

نصیبا جب مرا اچھا تھا اور تقدیر اچھی تھی مزی یہ بات اچھی تھی ہر اک تدبیر اچھی تھی

بھائی صاحب یہ ساری قسمت کی خوبیاں ہیں کہ کبھی انسان اچھا کہلانے لگتا ہے اور کبھی بُرا مشہور ہو جاتا ہے **سوال** حضرت میں یہ پوچھتا ہوں کہ محمود بن التمش اگر تواضع اور حلم نہ اختیار کرتا تو کیونکر نیک نام اور فرختہ فرجام مشہور ہوتا۔ دیکھو اپنی تدبیر سے آج تک عقلمند اور حمیدہ خصائل نامزد ہے بلکہ باپ دادا کی غلامی کا عیب چھپا دیا۔ اور شہنشاہ عادل کہلانے لگا۔ اب فرمائیے کہ تدبیر کے سوا تقدیر نے کیا سلوک کیا۔ **جواب** قبلہ اگر یہ تقدیری امر نہوتا تو قید گراں میں سے کسی شخص کی مدد بغیر کیونکر تخت پر بیٹھتا۔ چونکہ اس نے وہاں بہت سی مصیبتیں اُٹھائی تھیں۔ اس سبب سے حلیم الطبع اور خدا شناس ہو گیا تھا۔ اور یہ سب جانتے ہیں۔ کہ اگر کوئی سردار ذرا سی تواضع کرتا ہے۔ تو اسکے برابر کوئی نیک بخت نہیں کہلاتا ہے۔ اور یہ تو بادشاہ تھا۔ اور حد سے زیادہ خاطر و مدارات سے بھی پیش آتا تھا۔ کیوں نہ خوش اخلاق مشہور ہوتا۔ **شعر**

تواضع زگردن فرازان نکوست گدا گر تواضع کند خوے اوست

**سوال** آپ یہ جانتے ہیں کہ علاؤ الدین خلجی کے وقت میں تدبیر نے کیا کیا کام دئیے ہیں اول تو اُسکو بادشاہ کیا۔ بعد ازاں جاہل سے خواندہ بنایا۔ اس مرتبے پر پہنچایا کہ اس نے ایک ایسا نیا مذہب نکالنے کا ارادہ کیا تھا کہ اس میں ہندو اور مسلمان کی تمیز نہ رہے دونوں شریک ہوکر عبادت کیا کریں۔ علاوہ لوازم بھی ایسا تھا کہ ہفت اقلیم کے لینے کا دعوے رکھتا تھا اور سکے پر سکندر ثانی اپنا

لقب ڈالا تھا۔ بھائی صاحب تدبیر سے بادشاہی دور نہیں ہے۔ اور محض تقدیر سے خوراک بھی میسر نہیں ہوتی **جواب** حضرت تقدیر ہی کی مدد سے بادشاہ ہوا تھا۔ اسکا قصہ مجھ سے سنیئے۔ جب یہ اپنے چچا کی اجازت سے دولت آباد پر چڑھ کر گیا۔ اور وہاں سے فتح پاکر بہت سا مال لایا۔ تو اسکی نیت برگشتہ ہو گئی کہ اپنے چچا کو کچھ نہ دیجئے اور اس کے دل میں لوگوں کے بہکانے سے یہ بات سما گئی۔ کہ اس سے سب دولت لے لیجئے چونکہ دنیا کی ہوس سب پر غالب ہے۔ اور ہر ایک شخص زر کا طالب ہے۔ ان دونوں کے دلوں میں بغض ہو گیا **شعر**

سب کو دنیا کی ہوس خوار لئے پھرتی ہے کون پھرتا ہے یہ مردار لئے پھرتی ہے

جب اُس کو اسکا منشا معلوم ہو گیا۔ تو اُس نے اپنے بھائی کے ہاتھ علاؤ الدین کو کہلا بھیجا کہ آپ مجھ سے سب دولت لینی چاہتے ہیں۔ تو مقام قرا پر تشریف لائیں۔ مجھے آپکی اطاعت میں کسی طرح کا عذر نہیں ہے۔ بادشاہ یہاں سے بخیال دور اندیشی بہت سا سامان لیکر مع فوج وہاں پہنچا۔ اس نے ان کے آنے سے پیشتر ادہر اُدہر فوج چھپا رکھی تھی۔ اور آپ تنہا بادشاہ کے استقبال کے واسطے چلا اور یہ کہلا بھیجا کہ میں اکیلا آتا ہوں آپ بھی بہ تن واحد تشریف لائیے اسکی عقل پر پردہ پڑ گیا اور قضا کا وعدہ پورا ہوا۔ وہ اس کو تنہا دیکھکر یہ سمجھا کہ علاؤ الدین کچھ پوشیدہ باتیں کریگا۔ آپ بھی اکیلا گھوڑے پر سوار ہو کر آیا جب وہ اپنی فوج سے دور ہوا۔ تو اسکے سپاہیوں نے موقع پاکر مار ڈالا۔ اور خدا نے اسکو بادشاہ کر دیا۔ اس بیان سے میری یہ غرض ہے کہ اسکی تقدیر میں بادشاہت نہ ہوتی تو نہ فتحیاب ہو کر اتنا مال لاتا اور نہ اسکا چچا فریب میں آکر مارا جاتا۔ اور نہ یہ بادشاہی پاتا اور اگر یہ سب باتیں تدبیر سے تعلق رکھتی ہیں تو چتوڑ پر جس ترکیب سے اس نے راجہ کو گرفتار کیا تھا اُسی تدبیر سے رانی کو جس کا یہ عاشق تھا

سب اعضا جمع کرکے ایک چادر ڈال دیا۔ پھر اس چادر کے نیچے ایک آدمی گیا اور تھوڑے عرصے میں چلا آیا اور میرے سامنے آکر اُس شخص مذبوح کو آواز دی تو وہ زندوں کی طرح اُٹھ بیٹھا اور جیسا اُسکا پہلے جسم تھا ویسا ہی ہوگیا۔

**چھٹا تماشا**۔ اس کے بعد ایک شخص میرے پاس آکر کھڑا ہوا اور پھر ایک اور آیا اور اس نے جو آکر جست کی تو اپنے سر کے بل اُس کے سر پر کھڑا ہوگیا اور پاؤں اوپنچے کردیئے۔ پھر ایک اور نے اُچک کر اس دوسرے شخص کے پاؤں پر اپنا سر جما یا اور پھر تیسرے آدمی نے جست کرکے اُس کے پاؤں پر اپنا سر قایم کیا اور بعد اُسکے اور کندھے پکڑکر چڑھنے شروع کئے اور اسی طرح ساٹھ آدمی ایک کے اوپر ایک سوار ہوکر منارے کی طرح کھڑے ہوگئے اور اُس لاٹھ کا طول بھی سوا سو گز کا ہوگیا اِس کے بعد ایک اور شخص آیا اُس نے سب سے نیچے کے آدمی کے دونوں پاؤں پکڑکر زمین سے اٹھالیا اور اپنے کندھے پر رکھکر تمام صحن میں گردش کرتا ہوا پھرا یہ حال حیرت انگیز دیکھ کر حاضرین متحیر تھے کہ الٰہی یہ کیا طاقت اور زور ہے کہ عقل بشری مطلق کام نہیں کرتی ہے۔

**ساتواں تماشا**۔ بعد ازاں چالیس آدمی چڈھی کی طرح ایک پر ایک سوار ہوئے اور جس وقت سب چڑھ چکے تو سب کے اوپر کے آدمی نے دفعۃً زور کرکے سبکو اپنی پیٹھ پر الٹ لیا اور ان کو اٹھاکر تمام مکان میں اس طرح پھرا جیسے کوئی بغیر بوجھ کے ٹہلتا ہے۔

**آٹھواں تماشا**۔ اس کے بعد کپڑے کی تھیلی لاکے اور اُسکو دونوں ہاتھوں میں اس طرح ملا کہ اگر ایک دانہ بھی اُسمیں ہو تو معلوم ہوجاتے۔ پھر اُس کے اندر ہاتھ ڈالکر دو بڑے مرغ بہت خوش رنگ نکالے اور ان کو زمین پر چھوڑ دیا دونوں آپسمیں لڑنے لگے اور جس وقت پر و بال کھولتے تھے تو ان کے پروں میں سے آگ کے شعلے نکلتے

تھے تھوڑی دیر کے بعد انہوں نے اہل دربار کی طرف سے ایک پردہ روک لیا اور پھر
جو اس پردے کو اٹھایا تو دو چکوریں نظر آئیں اور وہ اس طرح بے غل وغش بولا کیں۔ کہ
جس طرح دامن کوہ میں بے دہشت چہچہایا کرتی ہیں اس کے بعد پھر جو پردہ روک کر
اٹھایا تو ان کی جگہ دو سانپ جنکا قرمزی رنگ کا پیٹ اور سبز پھن تھے نمودار ہوئے
اور آپس میں لڑتے لڑتے سست ہوکر غائب ہوگئے۔

**نواں تماشا۔** اس تماشے کے بعد انہوں نے زمین میں ایک بڑا حوض کھودا اور
التماس کیا کہ اس کو مشکوں سے بھروا دیجئے۔ جب وہ بھر گیا تو اس کے روبرو پردہ روک
کر اندر گئے اور وہاں سے آکر اُس سے پردے کو ہٹا دیا دیکھا تو سارا پانی برف کے مانند
ایسا جم گیا تھا کہ ایک ہاتھی کو اُس کے اوپر پھرایا تو وہ بآسایش سارے حوض پر
پھر آیا یہ حال دیکھ کر سب کو یقین ہوا کہ یہ برف نہیں ہے بلکہ سنگ مرمر کا فرش کر دیا ہے
پھر انہوں نے دوبارہ پردہ ڈالکر جو اٹھایا تو نہ پانی تھا نہ برف تھی جیسا حوض کھودا تھا
ویسا ہی نظر آیا۔

**دسواں تماشا۔** اس کے بعد دو خیمے منگوا کر تیر بھر کے فاصلے پر دونوں مقابل کھڑے
کئے اور عرض کی کہ ان کے پردے اٹھوا کر ملاحظہ فرمایئے کہ اِن میں کچھ ہے یا بالکل خالی
ہیں غرض سب نے دیکھا تو اُن میں کچھ بھی نہ تھا۔ پھر دو آدمی لنگوٹیاں باندھکر ایک
ایک خیمے میں چلے گئے اور پردے چھوڑ کر آواز دی کہ چرند اور پرند کی قسم میں سے جو
جانور فرمایئے ہم حاضر کریں اور ان کو لڑا کر سب صاحبوں کو سیر دکھائیں یہ سنکر خانِ جہاں
نے تبسم کیا اور کہا بھلا شتر مرغ کا جوڑا تو نکالو اور اس کو لڑا کر تماشا دکھاؤ۔ اس بات
کے کہتے ہی ایک شتر مرغ اس خیمے سے اور ایک اُس میں سے باہر نکلا اور دونوں
باہم لڑنے لگے چنانچہ لڑتے لڑتے ان کے سر لہولہان ہوگئے اور تمام جسم زخمی ہوگیا
تھا مگر ایک کو ایک نہ چھوڑتا تھا کہ اتنے میں وہ دونوں آدمی خیمے کے اندر سے نکلے

اور زبردستی چھڑا کر لے گئے پھر مرزا خرم عرف شاہجہان نے دو نیل گایوں کی فرمایش کی.
انہوں نے دو نیل گائیں بھی اسیطرح ایک ایک خیمے کے اندر سے نکالیں اور وہ باہر آتے
ہی اس طرح سر سے سر ملا کر لڑنے لگیں کہ کبھی یہ اس کو ریل کر دو تک لیجاتی تھی اور کبھی وہ
اس کو ہٹا دیتی تھی دو گھڑی تک اسی طرح لڑائی ہوئی آخرکار وہ اُنکو بھی چھڑا کر لے گئے.
القصہ جس قسم کا جانور کہتے تھے اُسی قسم کا ان خیموں سے نکلتا تھا ہرچند عقلا اور فضلا نے غور
کی مگر کسیکی سمجھ میں یہ بات نہ آئی کہ کیا اسرار تھا۔

**گیارھواں تماشا.** اس کے بعد ایک کمان اور پچاس تیر منگلے اور ان میں سے
ایک شخص نے ایک تیر چلے میں رکھکر آسمان کیطرف چلایا تو وہ اپنی حد پر پہنچکر وہیں قایم
ہوگیا پھر دوسرا تیر جوڑ کر اس کی طرف پھینکا تو اس تیر کا پیکان اول تیر کے سوفار میں چسپاں
ہوکر یہ بھی پہلے کیطرح جم رہا پھر تیسرا تیر جو لگایا تو اُسکا پیکان بھی دوسرے تیر کے سوفار
میں پیوستہ ہوکر وہیں تھم رہا قصہ مختصر پچاسوں تیر اسطرح اوپر تلے جمکر ہوا میں معلق ہوگئے
اور یہاں سے وہاں تک ایک لکڑی سے معلوم ہونے لگے دو گھڑی تک یہی کیفیت رہی
پھر اسکے بعد ایک اور تیر جو کمان میں جوڑ کر مارا تو وہ ہر ایک تیر کے سوفار کو ان تیروں کے پیکانوں
سے جُدا کرتا ہوا چلا گیا اور وہ سب الگ الگ ہوکر زمین پر گر پڑے۔

**بارھواں تماشا.** اس کے بعد ایک طشت منگا کر انہیں پانی بھر اور ایک سرخ پھول
ہاتھ میں لیکر عرض کی کہ حضور جس رنگ کا فرمائیں یہ پھول ہوجائے یہ کہکر اس پھول کو پانی
میں غوطہ دیکر جو نکالا تو وہ زرد ہوگیا اور پھر جو اُسے ڈبو کر نکالا تو آبی ہوگیا۔ اور پھر جو ایک
اور غوطہ دیا تو وہ نارنجی ہوگیا خلاصہ یہ ہے کہ اگر سو مرتبہ اس کو غوطہ دیکر نکالا تو سو ہی دفعہ نیا
رنگ ہوگیا. پھر ایک سفید سوت کا موبہ منگایا اور اس کو بھی اسی طرح غوطہ دیکر کبھی سبز اور
کبھی سرخ اور کبھی زرد نکالا ۔

**تیرھواں تماشا.** اس کے بعد ایک مربع پنجرہ منگا کر اُن میں سے ایک آدمی نے اپنے

ہاتھ میں اٹھاکر بلند کر دیا جب اُسکی طرف نگاہ کی تو کیا دیکھتے ہیں کہ اُسمیں ایک بلبل ہزار داستان کا جوڑا بیٹھا ہوا خوش الحانی سے چہک رہا ہے اور جب دوسرے رخ سے دکھایا تو سبز طوطے کا جوڑا زمزمہ پردازی کرتا ہوا دکھائی دیا اور جب اُس کا تیسرا رخ پلٹا تو ایک سرخ رنگ کا جانور نظر آیا اور وہ اس منہ سے چہچہا رہا تھا کہ آج تک کسی جانور سے ایسی آواز نہیں سنی تھی۔

**چودھواں تماشا۔** اس کے بعد ایک پانی کا بھرا ہوا آفتابہ مانگا اور جب آگیا تو اس کی ٹونٹی سے پانی بہانا شروع کیا کمال تو یہ ہے کہ جس قدر اُس میں سے پانی بہاتے تھے اُسی قدر لبریز نظر آتا تھا غرض کئی مشک بہ گیا اور وہ لوٹا خالی نہ ہوا۔

**پندرھواں تماشا۔** اس کے بعد ان میں سے ایک شخص نے میرے روبرو آکر اپنا منہ کھولا تو اس کے دہن میں سے ایک کالا سانپ نکلا اور جب یہ سانپ باہر آگیا تو دوسرے سانپ نے سر نکالا اور وہ بھی زمین پر گر پڑا غرض اسی طرح چار چار پانچ پانچ گز کے سانپ نکلے اور بل کھاکر آپسمیں لڑنے لگے۔

**سولھواں تماشا۔** اس کے بعد دس خالی مرتبان منگاتے اور سب کے روبرو انکے اوپر سرپوش ڈھانک کر کپڑے سے لپیٹ دیا گھڑی بھر کے بعد جو ہر ایک کے منہ پر سے کپڑا اٹھایا تو ایک مرتبان میں شہد خالص دوسرے میں مُربا تیسرے میں کھانڈ اور چوتھے میں ساق عروساں جو ولایت کی ایک مشہور شیرینی ہے نکالی علیٰ ہذا القیاس سب میں نئی نئی چیزیں بھری ہوئی تھیں اور جب ان کو چکھا تو ہر ایک چیز نہایت خوش ذائقہ تھی۔

**سترھواں تماشا۔** اس کے بعد کتاب گلستاں کتب خانے میں سے منگائی اور اُسے اسی کے جزدان میں رکھدیا پھر دم بھر کے بعد وہ نکالکر میرے ہاتھ میں دی تو وہ دیوان حافظ ہوگیا اور پھر جو اسی طرح کیا تو اہلی شیرازی کا دیوان ہوگیا غرض جتنی دفعہ اسکو گردان کر نکالا

اتنی دفعہ نئی کتاب نکلتی۔

**اٹھارھواں تماشائے عمدہ**۔ اس کے بعد اُن میں سے ایک شخص نے آسمان کی طرف نگاہ اٹھا کر دیکھا اور مجھ سے کہا کہ جہاں پناہ اس وقت راجہ اندر میں اور دیووں میں خوب لڑائی ہو رہی ہے میں راجہ کی مدد کرنے جاتا ہوں اور اپنی اس خوبصورت بیوی کو حضور کے سپرد کرتا ہوں اگر زندہ رہا تو آ کر لیلوں گا اور جو مارا گیا تو اس نیکبخت کو اختیار ہے جو چاہے وہ کرے اور جہاں دل میں آئے وہاں رہے یہ کہکر اپنی جیب میں سے ایک رسی نکالی اور اسکو آسمان کی طرف اچھالا تو وہ سیدھی ہوا میں قایم ہو گئی۔ اور وہ شخص اسکو پکڑ کر اوپر چڑھ گیا اور جب نگاہوں سے غائب ہوا تو وہ رسی لہو سے سرخ ہو گئی اور اس میں سے خون کی بوندیں ٹپکنے لگیں پھر دم بھر کے بعد اُس کا ایک پاؤں تازہ کٹا ہوا زمین پر گرا اور اس کے بعد دوسرا پاؤں بھی نیچے آن پڑا پھر دونوں ہاتھ خون آلودہ فرش پر گرے بعد ازاں سر بھی اس ہیئت سے نیچے آیا کہ ہنوز گلے کی رگوں سے خون جاری تھا اتنے میں دھڑ بھی آن پڑا اُسکی زوجہ یہ حادثہ دیکھکر گریہ وزاری کرنے لگی اور مجھ سے عرض کی کہ اے بادشاہ میں تو اب ستی ہوں گی مجھ کو ایسا خاوند ملنا مشکل ہے ہر چند دنیا کا لالچ دیا مگر اس نے ایک بات نہ مانی اور لکڑیاں منگا کر اُن کی چتا بنوائی اور اپنے شوہر کے اعضا گود میں لیکر اس کے اندر جا بیٹھی اور آگ لگوا دی غرض دو تین گھڑی بعد جلکر خاکستر ہو گئی۔ اتنے میں اُسکا شوہر بھی جسکے عضو گرے تھے دفعتہً آن موجود ہوا اور مجھ کو تسلیم کر کے ہاتھ باندھکر عرض کی کہ حضور کے اقبال سے اندر کی فتح ہوئی اور دیو مارے گئے اب حضور میری زوجہ کو عنایت فرمائیں اور امانت میں خیانت نہ کریں میں اُسکا منہ دیکھنے لگا اور یہ کہا کہ اے شخص ابھی کاذکر ہے کہ تیرے ہاتھ پاؤں آسمان سے کٹکر گرے تھے تیری زوجہ اُن سب کو لیکر ستی ہو گئی بلکہ دیکھ لے یہ اُسی کی خاک کا ڈھیر پڑا ہے یہ سنکر فریاد و فغاں کرنے لگا اور

یہ کہا کہ میری جورو کو جمیلہ و شکیلہ دیکھکر لونڈی بنانے کے واسطے چھپا رکھا ہے۔ مگر
ہائے تعجب ہے کہ آپ سا عادل اور منصف بادشاہ یہ خیال کرے اور ہم لوگوں کو مسافر
جانکر ستائے ہر چند سمجھایا لیکن وہ سب کے سامنے جلکر مرتی ہے تیرے ساتھ کے آدمی
گواہ ہیں۔ مگر اس بندہ خدا کو یقین نہ آیا اور کہا کہ اگر حضور اجازت دیں تو جہاں آپنے
اسکو چھپایا ہے وہاں سے پکاروں میں نے ہنسکر کہا کہ تو اُس کو بُلا لے تو جانوں۔
اُسی وقت وہ میرے تخت کے پاس آیا اور اس عورت کا نام لیکر پکارا تو اس عورت نے
فوراً میرے تخت کے نیچے سے نکلکر مجھے سلام کیا میں حیران رہ گیا اور شرمندگی کے
مارے کچھ نہ کہہ سکا۔

**اُنیسواں تماشا۔** اس کے بعد ایک آدمی نے اندھیری رات میں اپنے کپڑے
اُتار کر خوب گردش کی اور پھر ایک چادر منگاکر اُس کے اندر سے ایک ایسا جلبی شیشہ
نکالا کہ وہ آفتاب کو بھی مات کرتا تھا اور کسی کو اُسکی شعاع سے آنکھ ملانے کی تاب نہ
تھی بجائے رات کے دن ہو گیا تھا۔ اس کے کئی روز بعد دس منزل سے یہی
خبر آئی کہ فلانی تاریخ کی رات کو آسمان سے زمین تک ایسی روشنی ہو گئی تھی کہ کبھی ذکو
بھی اتنا نور نہیں دیکھا تھا واللہ اعلم دس بیس آفتاب اکٹھے ہو گئے تھے یا نور کا پل
ٹوٹ گیا تھا اور اکثر علاقوں سے یہی خبر آئی اور جب اُس تاریخ کو مطابق کیا تو اُسی تماشے
کی رات کا ذکر نکلا۔ ہر چند میں نے اختصار کم کیا ہے اور بہت سے تماشے لکھدیئے
ہیں مگر پھر بھی ان بازیگروں کے اکثر تماشے رہگئے دیکھئے حضرت اوپر کے اکثر تماشوں
سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ لوگ مارڈالنے اور جلانے پر قادر تھے دوسرے جس قسم کی چیز
چاہتے تھے پیدا بھی کر دیتے تھے ان باتوں سے خالق و قادر ہونا ثابت ہے اب
خدائی کے دعوے میں اور کونسی بات باقی رہ گئی ہے سچ تو یوں ہے کہ تدبیر کے آگے
خدائی مشکل نہیں ہے اور تقدیر کے آگے سب کچھ دشوار ہے۔ مقدر صاحب اسکے

جواب نہیں قدر عافیت معلوم ہوگی دیکھو اب بھی ہمارا کہا مانوگے اور ہمکو بڑا جانو گے تو عزت پاؤ گے ورنہ ذلت اٹھاؤ گے اپنے کئے سے شرمندہ اور سر افگندہ ہوگے شعر

اندکے پیش تو گفتم غم دل ترسیدم — کہ دل آزردہ شوی ورنہ سخن بسیار است

بس اب دیر نہ کیجئے جلدی جواب دیجئے۔

**جواب ۲** ا۔ حضرت اگر میں ہار ونگا تو آپکو کس بات کا غم ہوگا مجھکو الم ہوگا۔ میری عزت جائے گی آپکی تو مراد بر آئے گی میں اسمیں بھی خوش ہونگا مبارکباد دونگا شعر

ترک مطلب لئے کیا ہے بے نیاز — ہاتھ کھینچا پاؤں پھیلاتے ہیں ہم

اب حضور اس کے جواب کو بھی ملاحظہ فرمائیں اور دل میں انصاف کریں آپکے سوال سے ثابت ہے کہ ان بازیگروں نے اس قدر محنت کرکے اپنی تدبیر سے یہ کمال حاصل کیا تھا کہ اس کے ذریعے سے آدمی کو فریفتہ کر لیتے تھے چنانچہ جہانگیر سے بھی دو لاکھ روپے مار کر لے گئے بس یہ کہتا ہوں کہ تقدیر وہ شئے ہے جو بے منت و سماجت بادشاہی دلوا دیتی ہے اور جس بادشاہ کو چاہتی ہے غلاموں سے بدتر کر دیتی ہے دیکھئے نور جہاں جیسے غریب شخص کے ہاں پیدا ہوئی تھی کہ اس نے افلاس کے مارے جنگل میں چھوڑ دیا تھا مگر ماں کی محبت نے پھر اسکو اٹھوا منگایا اور جب اس لڑکی کی تقدیر نے پیش ہونا چاہا تو بادشاہی کرنے لگی جہانگیر برائے نام بادشاہ رہگیا تھا تمام فرمانوں پر اسی کا حکم لکھا جاتا تھا۔ شعر

دیکھ چھوٹوں کو ہے اللہ بڑائی دیتا — آسماں آنکھ کے تل میں ہے دکھائی دیتا

اس کے علاوہ ایک اور مثال دیتا ہوں شاہ جہاں کیسا مدبر اور عقلمند تھا کہ کسی طرح سے عالمگیر کے بس میں نہیں آتا تھا ہرچند یہ ایلچی پر ایلچی بھیجکر اپنی سعادتمندی ظاہر کرتا تھا اور بار بار لکھتا تھا۔ شعر

ہوئی بکس جرم سے ہمپر یہ عنایت موقوف — کیا خطا دیکھی جو کی خط و کتابت موقوف

مگر وہ اس کے فریب سے بچ جاتا تھا اور الٹا اسی کو گرفتار کرنیکی تجویز میں تھا اور جس وقت تقدیر پھری تو عالمگیر کے بیٹے محمد مرزا نے اونے اسا فریب دیکر پکڑ لیا اور بادشاہ منہ دیکھتا رہ گیا۔ شعر

ہمنشیں ہونا غم الفت میں جو تھا سو ہوا ۔۔۔ شکوہ بیجا ہے مری قسمت میں جو تھا سو ہوا

آخر کار اپنی تدبیر سے ہاتھ دھو بیٹھا اور سب معاملہ تقدیر پر چھوڑ دیا۔ شعر

اسی پر رہئے راضی جسطرح مرضی مولا ہے ۔۔۔ کہ جو مرضی مولا ہے وہی اں سب سے اولی ہے

بھائی صاحب شعر

مردا طالع بدعلت میرسانند بہنر ۔۔۔ گنج را خسرو بود رنج را فرہاد برد

اب ان تماشوں کا بھی جن پر آپکو بڑا ناز ہے جواب سن لیجئے اور یہ نہ سمجھئے کہ مقدر بات بات میں ہیں مات کرتا ہے مجھ کو کسی طرح کی پروا نہیں ہے میں ہر حال میں خوش ہوں۔ شعر

ہم وہ آوارہ و سرگشتہ ظفر ہیں کہ ہمیں ۔۔۔ نہ تو ویرانہ کی پروا ہے نہ بستی کی ہوس

کل امور دو قسم پر منقسم ہیں اور ہر ایک کی دو دو قسمیں ہیں کوئی کام کیوں نہ ہو ان سے باہر نہیں ہوگا یا وہ ممکنات میں سے ہوگا اور یا ممتنعات میں سے اب ممکنات کی دو قسمیں ہیں ایک ممکن العوام اور دوم ممکن الخواص۔ ممکن العوام اس فعل سے مراد ہے کہ اسپر تمام انسان وجنات وغیرہ قادر ہوں جیسے حصول علم و سیر ممالک وغیرہ کہ ہر ایک ان چیزوں کے حاصل کرنے کا مجاز ہے۔

دوسرے ممکن الخواص کہ اس کام کو خاص خاص اشخاص کر سکتے ہیں اور ہر ایک اس پر قابض نہیں ہوتا جیسے نبیوں کے معجزے اور اوتاروں کے کرشمے وغیرہ اسیطرح ممتنعات کی بھی دو قسمیں ہیں ایک ممتنع العوام کہ مخلوقات میں سے کوئی اس پر متصرف نہ ہو سکے مثلاً کوئی دانا یا عاقل چاہے کہ میں خدا کی ماہیت کماحقہ دریافت کرلوں تو یہ ہرگز ممکن

نہیں ہے کس سلئے کہ ہزاروں خاک چھان کر مر گئے اور کچھ نہ ہو سکا اور اگر یہ بات دشوار نہ ہوتی تو ہر ایک شخص بجائے خود مختار رہتا اور اپنی موت کا آپ علاج کر لیا کرتا اور کبھی نہ مرتا۔ شعر

موت نے کر دیا لاچار و گرنہ انسان ہے وہ خود بیں کہ خدا کا بھی نہ قائل ہوتا

دوسرے ممتنع الخواص کہ خاص خاص اشخاص بھی اس پر قادر نہ ہوں مثلاً کوئی حاکم یا عامل وکامل چاہے کہ میں خدا بن بیٹھوں یا اس سے بھی اچھی یا ایسی مخلوقات پیدا کر لوں تو یہ بھی نہایت محال ہے اور اگر کسی کوتہ اندیش نے خدائی کا دعوےٰ بھی کیا ہے تو اس کا حال کتب تواریخ میں خوب لکھا ہے یعنی ہر جگہ ایک سے دوسرا قوی تر موجود ہو گیا ہے اور اس نے اس کا دعوے توڑ دیا ہے جیسے فرعون کو موسےٰ نے ہرایا تھا۔ اور کنس کو کنھیا نے علیٰ ہذا القیاس پہلا دو نمرود وغیرہ کا قصہ بھی اسی طرح ہوا ہے یہ سب تماشے بھی ممکنات میں داخل ہیں ہر ایک شخص بشرطیکہ ریاضت اسپر قادر ہو سکتا ہے اور اگر یہ بات نہ ہوتی تو وہ اتنے آدمی یعنی کوئی بنگالی اور کوئی فرنگستانی کیونکر جان جاتے یہ باتیں علم سیمیا سے تعلق رکھتی ہیں اگلے زمانے کے آدمیوں نے ایسے ایسے طلسم بنائے تھے کہ سنکر آدمی کو حیرت ہوتی ہے اور آجتک کسی کی سمجھ میں نہیں آئے اور ان کا ذکر سننے سے تعجب آتا ہے شاید آپ میری بات کا یقین نہ لائیں اس واسطے چند مثالیں اور علم سیمیا کی تحقیق لکھ دیتا ہوں کیونکہ جھوٹے کو گھر تک پہنچا دینا چاہئے۔

**سیمیا** اس علم کا نام ہے کہ روح کو اس کے وسیلے سے اپنے بدن میں سے دوسرے بدن میں یا قالب میں پہنچا سکتے ہیں اور جس شکل کی چاہیں صورت بنا کر دکھا سکتے ہیں اور موہوم چیزوں کے دکھلانے پر بھی قادر ہوتے ہیں جیسے فی زمانہ نیا فراموش گھر میں حسب مراد جو چاہتا ہے وہ دیکھ لیتا ہے۔ حکمائے اشراقین نے اس علم کو ایجاد کیا تھا اور ایسے قاعدے نکالے تھے کہ اس کے ذریعے سے آدمی کو سینکڑوں کوس

پر سبق پڑھایا کرتے تھے اور طرفۃ العین میں لاکھوں کوس چلے جاتے تھے۔ یہہ علم تصفیہ دل اور تزکیہ باطن سے حاصل ہوتا ہے۔ مگر انضباط حواس شرط ہے اور جس شخص کو اس علم کا یقین نہ آتا ہو وہ اب بھی طلسمات فرنگ اسکے قواعد کے موافق عمل کر کے کچھ سیر قابل یقین دیکھ سکتا ہے۔

ایک شخص فاضل نے لکھا ہے کہ میں ایک روز شاہ سلیم عرف جہانگیر کے دربار میں حاضر تھا اور اکثر امرائے نامدار یمین و یسار کھڑے تھے کہ ایک شخص مٹکا سر پر رکھے ہوئے آیا اور کہا کہ میں کچھ سیر دکھلانے آیا ہوں اجازت ہو تو وہ تماشہ دکھاؤں سب نے متفق ہو کر کہا کہ اچھا آپ اپنا کرتب دکھلایئے ہم دیکھتے ہیں اُس نے عرض کی جتنے آدمی دربار میں موجود ہیں وہ سب اپنے اپنے لباس میں سے کچھ کپڑا عنایت کریں تو اس مٹکے کے اندر رکھکر تماشا دکھاؤں حاصل کلام کسی نے دوشالا کسی نے چوغہ اور کسی نے پٹکا دیا اور وہ ہر ایک سے لیکر اُس مٹکے میں داخل کرتا گیا باوجودیکہ اُس میں اتنی گنجایش نہ تھی۔ مگر اس اللہ کے شیر نے تمام اسباب بھر دیا اور جب سب امرا پشمینہ وغیرہ دے چکے تو بآواز بلند کہا کہ میں نے سب کا اسباب اس مٹکے میں تمام دربار کے روبرو رکھدیا ہے اب جن صاحب کی جو جو چیز ہے بیچ نکر نکال لیں یہ سنکر ایک امیر اٹھا اور اس نے ہاتھ ڈالکر دیکھا تو کچھ نہ پایا۔ اسی طرح تمام امیر اُٹھ اٹھ کر دیکھنے لگے۔ مگر کسی نے بھی کوئی چیز نہ پائی آخر وہ شخص بولا کہ یارو میں نے سب کے روبرو اس برتن میں کپڑے وغیرہ رکھے تھے۔ مگر بڑے افسوس کی بات ہے کہ کسیکو نہیں ملتے۔ اگر سب صاحبوں کی اجازت ہو تو میں خود ڈھونڈ لاؤں۔ سب نے کہا کہ اس میں تو اس لباس کا نام و نشان بھی نہیں ہے تو کہاں سے نکال لائیگا۔ غرض وہ بازیگر اٹھا پہلے تو اور لوگوں کی طرح ڈھونڈتا رہا اور پھر خود اس مٹکے میں اتر کر غائب ہو گیا۔ جب اِس امر کو بہت عرصہ گذرا تو سب نے اس مٹکے کو جاکر دیکھا۔ مگر بازیگر صاحب کا پتا بھی نہ

پایا کہ زمین کھا گئی یا آسمان کھا گیا۔ آخرکار بعد انتظار اُس سبو کو توڑ ڈالا اور تین چار ہزار کے مال پر صبر کیا۔

# امثالِ طلسمات

تواریخ میں لکھا ہے کہ مداین کے ضلع میں ایک پہاڑ کی چوٹی پر نوشیرواں عادل کا مزار بنا ہوا ہے اور وہاں حکیموں نے پادشاہ مذکور کے حکم سے کئی طلسم بنائے ہیں۔

**پہلا** یہ طلسم ہے کہ اُس مدفن کے گرد اگرد چار مسلح سوار اس طریق سے کھڑے کئے ہیں کہ ان کے ہاتھوں میں ننگی تلواریں ہیں۔ جس وقت کوئی آدمی ان کے مقابل آ ماہر تو ایکبارگی وہ چاروں سوار حملہ کرتے ہیں اگر وہ ہٹ گیا تو بچ گیا ورنہ ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالتے ہیں۔

**دوسرا** طلسم یہ ہے کہ اس گور کے تہ خانے پر چار برہنہ تلواریں آویزاں ہیں۔ اور ان کو دن رات چاک کے مانند گردش رہتی ہے اور اس زور سے پھرا کرتی ہیں۔ کہ اگر کوئی شخص ان کے نزدیک آجائے تو فوراً گردن اڑ جاتے اس باعث سے کسی کی وہاں رسائی نہیں ہے۔ مگر کتب معتبرہ میں لکھا ہے کہ خلیفہ ماموں رشید نے اپنے ایک مرید کی ہدایت سے جو وہاں کا قدیمی مجاور تھا اُس دخمے کی سیر کی ہے۔ کیونکہ اس آدمی کو اُس طلسم کا دفعیہ یاد تھا اور اس کے بزرگوں سے یہ علم چلا آتا تھا خلاصہ یہ ہے کہ جب ماموں رشید اُس دخمہ بان کی اعانت سے اُس تہ خانے کے اندر داخل ہوا تو کیا دیکھتا ہے کہ نوشیرواں عادل ایک تخت مرصع پر زندوں کی مانند بیٹھا ہے اور تمام اعضا صحیح و سالم ہیں۔ کیونکہ حکما نے بہت سے روغن بنا کر اُس کے جسم پر ملے تھے۔ مگر جسم کا لباس جا بجا سے بوسیدہ ہو کر پارہ پارہ ہو گیا تھا۔ ماموں رشید کو اس حال سے عبرت ہوئی اور اسی وقت ایک نئی بہت عمدہ معطر پوشاک منگا کر از سر نو

اپنے ہاتھ سے بنوائی کہ ناگاہ نوشیرواں کے زانو کے تلے ایک لوح طلائی نظر آئی۔ اور
جب اسکو اٹھا کر دیکھا تو یہ لکھا ہوا تھا کہ خلفائے عباسیہ میں سے ایک حاکم وقت
میری زیارت کو آئیگا اور میرے کپڑے بدلوا کر انواع عطریات سے معطر کرے گا۔ مگر
مجھے اس بات کا افسوس آتا ہے کہ میرے قالب میں جان نہ ہوگی جو میں حسب دلخواہ اسکی
ضیافت کروں۔ مگر خیر اب بھی میں نے اس تہ خانے کے بائیں پہلو پر کئی خزانے صرف
اس کے واسطے امانتہً رکھوا دیئے ہیں وہ ان خزانوں کو لیکر اپنے تصرف میں لائے اور
مجھکو معذور رکھے میں زندوں میں نہیں ہوں جو مہمان نوازی کی شرط بجا لاؤں۔
غرض مامون رشید نے اس لوح طلائی کو پڑھکر بہت تعجب کیا اور جب ان مقامات
کو کھدوایا تو حسب تحریر سب کچھ نکلا لکھا ہے کہ بنی عباس نے خاندان میں جب ہی
سے دولت بڑھی ہے مبالغہ صاحب جب ایسے ایسے پیشین گو اشخاص نے غذائی
کا دعوےٰ نہ کیا تو اور کسکا حوصلہ ہے جو زبان سے ایسی بات نکالے **شعر**

کتنے مفلس ہوگئے کتنے تونگر ہوگئے　∴　خاک میں جب ملگئے دونوں برابر ہوگئے

**تفسیر بحر المواج** میں لکھا ہے کہ حکیموں نے نمرود کی تختگاہ میں ایسے سات
طلسم بنائے تھے کہ وہ کسی کی سمجھ میں نہیں آتے تھے۔

**پہلا طلسم** تھا کہ شہر کے باہر ایک حوض بنا کر اُس کے کنارے پر سنگ مرمر کی
بط کھڑی کر دی تھی اُس کا یہ حال تھا کہ جب شہر میں کوئی بیگانہ یعنی غیر ملک کا
آدمی جانے لگتا تو وہ اس قدر شور و غل مچاتی کہ تمام شہر والوں کو یہ معلوم ہو جاتا کہ آج
شہر میں کوئی نیا شخص آتا ہے۔

**دوسرا** ایک ایسا طلسم کا ڈھول بنایا تھا کہ جس کی کوئی چیز چوری جاتی تو وہ
اپنے ان آدمیوں کو جن پر چوری کا گمان ہوتا تھا اس ڈھول کے پاس لا کر کھڑا
کر دیتا اور اس سے کہتا کہ تم اس پر ہاتھ مارو اور جب چور اس پر ہاتھ لگاتا تو اسکا نام

اور پتا صاف اس طبل کی آواز سے معلوم ہو جاتا تھا اور اگر وہ سلق نہ ہوتا تو کچھ بھی آواز نہیں نکلتی تھی۔

**تیسرا۔** ایک ایسا آئینہ بنایا تھا کہ شخص کا کوئی عزیز یا دوست سفر میں جاتا اور مدت تک اُس کی خبر نہ آتی تو اس کا اس طرح حال معلوم ہو جاتا تھا کہ سال بھر میں اُس آئینہ کے دیکھنے کا ایک دن معین تھا اگر وہ روز معہود پر اُسے کھولکر دیکھتا۔ تو اس غریب الوطن کی کما حقہ کیفیت معلوم ہو جاتی تھی۔

**چوتھا** نمرود کے جشن کرنیکا ایک حوض تھا اور اس کا یہ خاصہ تھا کہ اگر کئی شخص مشروبات کی قسم میں سے اس میں کئی چیزیں ڈالتے تو وہ سب آپس میں ملکر ایک ہو جاتی تھیں اور جب اُس میں ساغر ڈالکر بھرتے تو ہر چیز خالص اُس میں آجاتی تھی مثلاً چند آدمیوں نے دودھ شربت اور شہد وغیرہ ڈالا اور جب وہ خوب مخلوط ہو گیا تو اپنا اپنا پیالہ بھر لیا اور دیکھا تو جس نے شہد ڈالا تھا اس کے پاس وہی شہد آیا اور جس نے شربت ملایا تھا اُس کے ہاں شربت نکلا۔

**پانچواں** ایک چشمے کے گرداگرد جو جو شہر نمرود کے زیر حکم تھے ان کا نقشہ بنا ہوا تھا جس شہر کا حاکم نافرمانی کرتا تھا اُس شہر کے نقشے پر یہ نہر جاری کر دیتا تھا وہ شہر اُسی سال میں غرق ہو جاتا تھا۔

**چھٹا** نمرود کے دربار میں ایک ایسا درخت لگوایا گیا تھا کہ جتنے آدمی چاروں طرف سے آویں اُن سب کو اسکا سایہ پہنچ جائے یعنی اگر دس لاکھ آدمی ہوں تو ان کو بھی اُس ایک درخت کا سایہ کافی ہو۔

**ساتواں** شہر کے باہر ایک ایسے پتھر کی شکل بنائی تھی کہ وہ درندوں اور گزندوں کو شہر کے اندر نہیں آنے دیتی تھی کتابوں میں لکھا ہے کہ جب اس طرح کے سامان مہیا کر بہم پہنچے تھے تو عبدیت سے معبودیت کا دعویٰ کیا تھا۔ جائے عبرت ہے کہ

جس شخص کے پاس ایسے ایسے حکیم اور دانا موجود ہوں وہ ایک مچھر سے برباد ہوجائے اور کوئی مدد کو نہ آئے۔ **قطعہ**

بلند ہمت اگر ہوں زیر چرخ ضعیف　　ہلال عید ہو عالم کا کیونکہ روزہ کشا
جو ناتواں نہ کریں دستگیری دشمن　　تو خار و خس نہ کرے شعلے کو کبھو برباد

حضرت تقدیر کے آگے تدبیر پانی بھرتی ہے کیسا ہی افلاطوں کیوں نہ ہو مگر یہاں سر جھکا کر چلتا ہے۔ **شعر**

دیکھئے گر بچشم ہشیاری　　عالم خواب ہے یہ بیداری

کیوں مدبر صاحب ہم نہ کہتے تھے کہ شیخی کی نہ لو ہوش میں آؤ سیدھی تقدیر اختیار کرو۔ **شعر**

ٹیڑھے بانکو کو پسند آتی ہیں ٹیڑھی باتیں　　اے ظفر اپنا تو انداز ہے سیدھا سادا

ایسا نہ ہو کہ ڈھول کی آواز خول کی گواہی دے رہا سہا اعتبار جاتا رہے حقیقت کھل جائے بڑے بول کا سر نیچا ہے اب بھی تدبیر کی پاسداری چھوڑ دو ہارے آگے ہاتھ جوڑو تو کچھ نہیں گیا ہے اور جب بے ذلیل ہوگے تو بہت ذلیل ہوئے بغلیں جھانکو گے راستہ تاکو گے آخر کہاں تک بھاگو گے۔ **شعر**

جواب است اینکہ من گفتم نہ جنگ است　　کلوخ انداز را پاداش سنگ است

اے مدبر میں دانا دشمن نادان دوست سے بہتر ہوں **شعر**

تو مجھ سے نہ رکھ غبار جی میں　　آوے بھی اگر ہزار جی میں

**اعتذار** جناب مقدر الدولہ صاحب اب اس تقریر سے معاف فرمایئے اور کچھ عقلی یا علمی گفتگو کیجئے جو اس سے کوئی بھی عقلمند تجاوز نہ کر سکے اور میرا آپکا فیصلہ ہو جائے۔

**جواب** حضرت بہت مناسب ہے مگر اس گفتگو میں بندہ سوال کرے گا جیسے حضور نے کئے تھے اور نیازمند نے جواب دیئے تھے۔ فقط **باب اول تمام شد**

# باب دوم در مناظرۂ علمی و عقلی موسوم بہ سیر دانش

## رباعی

علم ظاہر رنگ و رسم و طور ہے علم باطن عقل و فکر و غور ہے
ہے بفیض عقل کل علم لدن اس بیاں پر اتفاق دور ہے

## سوال مقدر

حضرت یہ مقدر الدولہ آپکا حریف جزو ضعیف التماس کرتا ہے کہ حضور پہلے لغت اور اصطلاح کے بیان سے آگاہ فرمائیں اور اس کے بعد تدبیر کے لغوی اور اصطلاحی معنی مع تعریف مفہومہ ارشاد کریں تاکہ بندہ اس کی حقیقت سے واقف ہوکر تقریر کرے اور نیز جوابدہی کے واسطے بھی گنجایش ہو حاصل مطلب یہ ہے کہ اس حد و بسط کے ساتھ بیان فرمایئے کہ پھر آپکو اس سے تجاوز نہ کرنا پڑے۔

## جواب مدبر

قبلہ عالم یہ مدبر الدولہ آپکا مخالف سارے جہان کا محسود تحقیق و اصطلاح کے بیان پر موجود ہے ادھر کان لگا کر سنیے۔

**بیان لغت** حضرت کسی قوم کی کوئی بولی کیوں نہ ہو اسکو لغت کہتے ہیں کیونکہ جو کچھ اس زبان کے واضع نے ان لوگوں کو سمجھا دیا ہے کہ ہم نے یہ لفظ خاص اس واسطے وضع کیا ہے وہ اسی پر عمل کرتے ہیں اور اصطلاح میں ان الفاظ سے مراد ہے۔ کہ جنکے معنی مشہور نہ ہوں مگر لغت اور اصطلاح میں کچھ نہ کچھ تناسب ضرور ہوتا ہے

جیسے چراغ سحر کہ اس کے معنی صبح کا چراغ ہیں اور اصطلاح میں اس سے قریب الزوال مراد ہے مثلاً کہتے ہیں کہ فلاں شخص چراغ سحری ہے یعنی شمار ہے بجھنے کو ہے عنقریب نابود ہو جائے گا علی ہذا القیاس آفتاب لب بام و سرکوہ وغیرہ۔

**بیان اصطلاح**۔ اس کے لغوی معنی ہم صلح کر چکے ہیں مگر اصطلاح میں ایک گروہ کا متفق ہو کر معنے موضوع کے علاوہ اور معنی مقرر کر لینا ہے کہ ہم اس لفظ سے یہ مراد لیں گے جیسے کہتے ہیں کہ ہم اسکے پنجے میں ایسے پھنسے کہ ہمارے چھکے چھوٹ گئے یعنی ہم ایسے کے قابو میں آئے کہ ہمارے ہوش جاتے رہے اب تدبیر کے لغوی و اصطلاحی معنی سمجھے لغت میں تدبیر کے اتنے معنی لکھے ہیں غور کرنا نیک انجام سوچنا کسی کام میں پڑنا اور اصطلاح میں اس تجویز سے مراد ہے کہ آدمی اسکے وسیلے سے آفات بوقلوں سے بچے اور جو کام مشکل ہو اسکو باسانی کر سکے یا کسی کام کے تمام ہونے سے پہلے اسکا نتیجہ سوچے اور پھر اُسی کے موافق نکلے علم مخلوقات اور تجربہ کاری بھی اسی پر منحصر ہے جتنے حکما و عقلا یا مہندس و منجم ہوتے ہیں وہ سب اسی کی پیروی کرتے آئے ہیں اور اسی کے ذریعے سے ساری خدائی کا علم حاصل کیا ہے جیسے علم طب کہ اس سے صحت بدنی متصور ہے اور علم جرثقیل کہ اس سے آسایش محنت نظر آتی ہے علی ہذا القیاس علم ہیئت و حکمت و منطق و سیمیا و کیمیا وغیرہ کہ یہ سب تدبیر سے متعلق ہیں اور ہر ایک سے کثیر فایدے نکلتے ہیں

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| ہر آں کسے کہ کند پیروی اہل خرد | ہیچ وجہ ملالے بحال او نرسد |
| بآب تجربہ چوں گرد فتنہ بہ نشاند | غبار نقص بروے کمال او نرسد |
| بنائے رفعت اگر بر اساس حزم نہد | خلل برتبۂ جاہ جلال او نرسد |

اور اس آپ کے عاجز مدبر نے یہ معنی سمجھ رکھے ہیں کہ تدبیر خاص فکر سالم ہے علاوہ

کسی طرح غلطی پر نہیں ہوتی ہے کیونکہ یہ میزان عقل ہے اور اس سے ہزار ہا مشکل عقدے
ادنیٰ تامل میں حل ہو جاتے ہیں اور دیگر وہ دریائے ذخار ہے کہ کسی نے اسکی انتہا نہیں
پائی۔ واقعی جو شخص اسکا غواص ہوگا وہ بڑا ہی عالی حوصلہ ہوگا کیسی سے کیسی سخت بلا
یا جفا کیوں نہ پہنچے مگر وہ ہمیشہ شاداں و خنداں نظر آئیگا اور اپنی عقل دوربین کے بھروسے
پر کبھی ناامید یا ہراساں نہ ہوگا۔ **قطعہ**

باستواری اندیشہ کوش در تدبیر — کہ از تردد و وسواس صد خلل زاید
ثبات رائے منماید خیال کار درست — در آب جنباں صورت درست ننماید

البتہ جو شخص غفلت شعاری اختیار کرکے تقدیر کے بھروسے پر رہیگا اور بے تامل و
فکر کوئی کام کرے گا تو بیشک ناتجربہ کاروں میں شمار کیا جائیگا۔ **قطعہ**

بادل گفتم چو از خضر شاد نہ — دربند زمانہ یک دم آزاد نہ
در تجربہ ہائے دہر استاداں را — شاگردی کن دلا کہ استادنہ

اور بعدم مراد یا نزول واردات پر نہایت حیران و پریشان نظر آئیگا اور کہیگا **قطعہ**

دنیا میں نہ اپنی کوئی حسرت نکلی — اے داغ کسی سے بھی نہ حاجت نکلی
جانا تھا کہ نکلے گا اسی سے کچھ کام — خود وقت کی محتاج قیامت نکلی

کیونکہ جس بات کا اس کو نصیب سے اعتبار تھا اُس کے خلاف ظہور میں آیا اب
کونسی بات کی اُمید ہی جو اس کی طرف متوجہ ہوکر اپنے دل کو دستِ تسلی دے۔ **شعر**

دشمنی از عقل محنتہائے بسیار آورد — تخم غفلت ہر کہ کارد رنج دل بار آورد

حضرت جو کچھ میں نے سمجھا تھا سو عرض کر دیا اب حضور بھی تقدیر کے لغوی و اصطلاحی
معنی بیان کرکے اپنی رائے سے مطلع فرمائیں۔

**جواب مع سوال** قبلہ حاجات تقدیر کے لغوی معنی اندازہ کرنیکے ہیں یعنی

وہ اندازہ جو خدائے تعالےٰ نے مخلوقات کے واسطے ازل میں کیا ہے اور تا بہ ابد اُسکے موافق ہوگا اُس کو مقدر یا الغیب کہتے ہیں اور اصطلاح میں اس کام سے مراد ہے کہ وہ حسب نوشتۂ ازلی وقتاً فوقتاً یا موقع بموقع ظہور میں آتا ہے سچ ہے **مصرع**

آنچہ درلوح نوشت است ہماں خواہد بود

اکثر آدمیوں کو دیکھا ہے کہ جب ان کی تدبیر سے بظاہر کوئی کام بن پڑتا ہے تو اپنی عقل کی تحسین و آفرین کرتے ہیں اور جب کوئی کام بگڑ جاتا ہے تو تقدیر کے حوالہ کر کے مونہہ بیٹھتے ہیں اور یہ نہیں جانتے کہ بگاڑ اور سنوار دونوں مقدر پر منحصر ہیں تقدیر کے بگاڑ کی کچھ تدبیر نہیں ہوتی یہاں عقل کے بھی پر جلتے ہیں **شعر**

رضا بحکم قضا گر دہیم و گر نہ دہیم ... ازیں کمند نشاید بشبر مردی رست

اگر تقدیر کوئی چیز نہ ہوتی تو حکمائے عاقل و عقلائے کامل کسی بلا میں نہ مبتلا ہوتے اور جتنے اراذل و اسافل یا جاہل و غافل ہیں ہمیشہ اپنی جہالت اور حماقت سے کسی مرتبے پر نہ پہونچتے پس قسمت وہ شے ہے کہ ہزاروں داناؤں کو ناچار اور لاکھوں جاہلوں کو ذی وقار کر دیتی ہے **قطعہ**

گنج شاہی دہند دوناں را ... ہنر پیشہ نیم ناں ندہند

سفلہ بر صدر و اہل دانش را ... بغلط رہ بر آستاں ندہند

کسی حکیم کو اپنی موت کا علاج کرتے ہوئے نہیں دیکھا اگر اوروں کے علاج معالجے میں فکر کامل یا غور سالم نہیں کرتے تھے تو کیا اپنے واسطے بھی طبیعت پر قادر نہ تھے اور جب طبیعت کی کیفیت پر قابض نہ ہوئے اور اس کا تدارک نہ کیا تو پھر یہ حکمت کس کام آئیگی اگر حکمت کو خدائی کارخانوں میں دخل ہے تو آپ سنگ یا پتھر میں وہ کیفیت کیوں نہیں پیدا کر لیتے جو اقسام نباتات میں پائی جاتی ہے تاکہ پھر کسی چیز کے بونے جوتنے کی حاجت نہ پڑے اور خلائق کے واسطے بہبودی کی صورت نظر

آسمانی بارش کی حاجت ہو نہ قحط کا دھڑکا رہے۔ حضرت یہاں علم کیمیا و سیمیا سب دھرا رہتا ہے۔ قطعہ

همه فیلسوفانِ یونان و روم | ندانند کردا نگبیں از زقوم
تواں پاک کردن ز زنگ آئینہ | ولیکن نباشد ز سنگ آئینہ
بکوشش نروید گل از شاخ بید | نہ زنگی بہ گرمابہ گردد سفید
چہ داند طبیب از کسے رنج برد | کہ بیچارہ خواہد خود از رنج مرد
چو روے نگردد خدنگ قضا | سپر نیست مر بندہ را جز رضا

علمائے متقدمین کے قول سے ثابت ہوتا ہے کہ دنیا میں کل آٹھ قسم کے آدمی ہیں ان میں سے پانچ قسم کے تو مصلحت کی رو سے افضل و اعلےٰ ہیں جنکو مردان خدا کہتے ہیں اور باقی تین قسم کے آدمیوں کو اہل دنیا کہتے ہیں انمیں سے دو قسم آدمی تو عقلائے زمانہ کہلاتے ہیں اور ایک قسم کے نادانوں میں شمار کئے جاتے ہیں اور جب ان کی تعریف پر نظر کیجاتی ہے تو جو اچھے ہیں وہ تقدیر کے پیرو پائے جاتے ہیں اور جو برے ہیں وہ تدبیر کے فرمانبردار معلوم ہوتے ہیں پہلے مردان خدا کی مجمل تعریف بیان کرتا ہوں اور ایسے بہت کم دیکھنے میں آتے ہیں۔

**صالح اول**۔ اُس خیر اندیش نیک فرجام سے مراد ہے کہ وہ رحمت عامہ ایزدی کو کسی قوم یا جماعت پر مخصوص نہ سمجھے اور اپنے کو آلایش خواہش سے بری رکھے شعر

جمع میں افراد عالم ایک ہیں | گل کے سب اوراق برہم ایک ہیں

اور یہ جانے کہ ہم جس لائق تھے اُسی کے موافق پیدا ہوئے ہیں اب ہم کو اسکے تغیر و تبدل کا کچھ اختیار نہیں ہے جو کچھ کرتا ہے وہ خدا ہی کرتا ہے بے اختیاری پر صرف کرنا انصاف عبدیت سے بعید ہے یہ سمجھ کر اپنے کاروبار خدا پر چھوڑ دے اور اسپر عمل کرے شعر

اگر بخشے زہے رحمت نہ بخشے تو شکایت کیا ۔ سر تسلیم خم ہے جو مزاج یار میں آئے

**صلح دوم** وہ صاحب نصیب ہے کہ دوست و دشمن اور اپنے بیگانوں کو یکساں جانے اور ایک ہی طرح سب کے ساتھ پیش آئے جو بات اپنے حق میں بُری سمجھے دوسرے کے لئے بھی اچھی نہ جانے۔

**صلح سوم** اس ارجمند سے عبارت ہے کہ اگر سب سے محبت پیش نہ آسکے تو خداوند تعالیٰ کی خوشنودگی کو عین اپنی رضامندی تصور کرے اور کسی طرح سے عیب جُو نہ ہو۔

**صلح چہارم** وہ نیک ذات بے تعصب ہے کہ رحمت شاملۂ آلہی کو کسی گروہ خاص پر منحصر کرتا ہے مگر مخالفین کی تردید اور اہانت کو بُرا جانکر طعنہ زنوں سے محفوظ رہتا ہے یہ طریقہ بھی صلح کل سے باہر نہیں ہے۔

**صلح پنجم** وہ سعادت مند سادہ لوح ہے کہ اگر اُس کو حب کل یا رضائے کل یا صلح کل کا مرتبہ حاصل نہیں ہوا یعنی اتنی سمجھ نہیں ہے تو جو کچھ اگلوں نے خواہ اپنی عقل اور خواہ تقلید سے بیان کیا ہے بے مداخلت یا اُس روش خاص کی پیروی کرے جو ان کے نزدیک اچھا ہے اُسے بیدھڑک عمل میں لائے اور جو بات اُنکے خلاف ہے اُس سے اجتناب کرے اگرچہ آپ اِن پانچوں کو نہیں مانیں گے مگر میں نے آٹھ قسموں کی تصدیق کے واسطے ان کی تشریح کر دی ہے اب دنیا داروں کی قسمیں بیان کرتا ہوں۔

**اوّل** اُس ہوشیاروں کے ہوشیار سے مراد ہے جو قبل از وقوع واقعہ گردش آسمانی سے کچھ باخبر ہے اور حتی الوسع ایسے امور سے جو اس کے حق میں مضر ہوں احتراز کرے اور جو اس پر بھی کوئی واردات پیش آئے تو باوجود قدرت اس کے دفع کرنے کی تدبیر سے باز رہے اور مشیت نازلہ پر صابر و شاکر ہو کر رضا و تسلیم اختیار کرے۔ جیسے جلال الدین اکبر بادشاہ کے ذکر سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔

**حازم**۔ اس دانشمند کو کہتے ہیں جو قبل از وقوع واردات باوجود بے اختیاری و اضطراب اُس کے دفعیہ میں کوشش کرے اور اس تدبیر ناشایستہ کے گمان پر مطمئن ہو بیٹھے اور بعد از وقوع حادثہ مضطر ہو کر تدبیر سے ہاتھ اُٹھالے اور پھر تقدیر سے بہتری کی اُمید پر توکل اختیار کرے اور اس سے اپنے دل کو تسلی دیتا رہے جیسے شاہجہان کے حال میں یہ بات پائی جاتی ہے یہ دونوں گروہ عقلائے زمانے میں شمار کیے جاتے ہیں۔

**عاجز**۔ اس بیچارے بے پروا سے مُراد ہے جو قبل از ورود حادثہ کچھ فکر یا تدارک نہ کرے اور اپنی ذات کو ہر ایک طرح کے خیر و شر پر قادر سمجھ کر جس کام میں چاہے مُبادرت کرے اور بعد از نزول بلا طرح طرح کی کوشش میں سرگرم ہو اور بعدۂ تقدیر کے حوالہ کر کے عجز اختیار کرے جیسے بہادر شاہ خاتم خاندان تیموریہ کے بیان سے جس کا اس کتاب میں ذکر نہیں لکھا ہے ظاہر ہوتا ہے اب اسکے سمجھنے کے لئے ایک چھوٹی سی حکایت لکھ دیتا ہوں۔

**حکایت**۔ ایک تالاب میں تین مچھلیاں سکونت پذیر تھیں قضائے کار ایکدن شام کے وقت کوئی ماہی گیر اُدھر جا نکلا اور اس تالاب کو دیکھکر چلا آیا ایک مچھلی نے اس حال سے مطلع ہو کر باقی دو مچھلیوں سے کہا کہ اب میں اپنا رستہ لیتی ہوں جسکا جی چاہے میرے ساتھ چلو یہاں کچھ آفت آنیوالی ہے اور زیادہ کہنے کی مجھے فرصت نہیں ہے جو بالتصریح بیان کروں۔ جب یہ ایک نہر میں سے تیر کر جانے لگی تو ان دونوں میں سے ایک اس کے ہمراہ ہولی اور تھوڑی سی دور جا کر کہا کہ صرف ماہی گیر کے ڈر سے بھاگی جاتی ہے اور یہ جانتی ہے کہ وہ یہاں ضرور آئیگا کچھ بلا لائیگا اری کمبخت اگر وہ نہ آیا تو مفت میں وطن سے بے وطن ہونا پڑا کہاں کہاں در بدر خاک بسر ٹھوکریں کھاتے خاک اڑاتے پھریں گے دیکھ اب بھی واپس چلی آ ورنہ تجھے اختیار ہے میں اُلٹی جاتی ہوں غرض اس کے آتے ہی ماہی گیر نے جال پھینکا اور

اسمیں پھنس گئیں جو مچھلی الٹی پھر کر آئی تھی۔ اُس نے فوراً آپ کو مردہ بنا دیا اور ظاہر میں
بےحس و حرکت ہو گئی کہ اب جو کرے سو مولیٰ اور تیسری ماہی تڑپنے لگی اور خوب ہاتھ
پاؤں مارے کہ شاید اس بلا سے نکل جاؤں مگر کچھ نہ ہو سکا اُس ماہی گیر نے بھی اُس کو
تو پکڑ لیا اور اسکو مردہ سمجھ کر الٹا تالاب میں پھینک دیا اس نے تو اس بلائے ناگہانی سے
نجات پائی اور اپنی کوشش سے گرفتار ہوئی۔ اس حکایت کا نتیجہ یہ ہے کہ اخرم نے تو پہلے
سے اپنا بندوبست کر لیا اور حازم نے تقدیر پر شاکر ہو کر مردگی اختیار کر لی اور رہائی پائی
اور عاجز نے عین وقت پر تدارک کرنے سے اپنی جان دی اور مفت مصیبت اُٹھائی۔
نہیں معلوم آپ نے کونسے آدمیوں کو عقلمند تصور کیا ہے کہ وہ امر تقدیر کے خلاف برسر
مصاف ہیں اگر آپ عقل کی تعریف بیان فرما کر ان کا ذکر چھیڑیں تو بہتر ہے تاکہ میں بھی اس
سے واقفیت حاصل کروں اور دیکھوں کہ آپ کی عقل سب سے جدا یا کسی مذہب کے
موافق ہے۔ فقط

مُدبّر۔ حضرت بیشک اقسام مردم کے بیان سے تقدیر کی پاسداری پائی جاتی ہے۔ مگر میں
اس گھڑت کو کب مانتا ہوں۔ کس واسطے کہ ان میں سے بعض کی تعریف اہل حکمت کے
خلاف ہے وہ انسان کی عادت کو طبیعت ثانیہ لکھتے ہیں اور عادت کے زائل اور پیدا
کرنے پر ہر ایک بشر قادر ہے اور یہاں مردان خدا کی تعریف میں ہر ایک برائی اور بھلائی
کا خدا فاعل قرار دیتا ہے اگرچہ اس اعتراض کا جواب اُس عبارت سے نکلتا ہے کہ وہ
نہایت عجز اور خاکساری انکسار سے اپنے نفس کو کسی خیر و شر کا فاعل نہیں تصور کرتے ہیں کہ
اس میں سوء ادب اور نفس پروری ہے اور اگر یہ بات اختیار کریں تو موحدوں کی شان میں
بٹا لگے۔

شعر

جہاں علم توحید کی گفتگو ہے ۔ نہ یہ ہے نہ وہ ہے نہ میں ہوں نہ تو ہے
یہ عین ان کے اعتقاد کی مضبوطی ہے اور استحکام عقیدت میں سب کچھ موجود ہے مگر دنیا دار

کے نزدیک اس میں بہت اختلاف ہے اور میں ان لوگوں کی گفتگو پسند کرتا ہوں ان سے اسمٰعیہ پیرکام پر ثنار ہتاہے آپ ان لوگوں کی پیروی کرتے ہیں آپکو مبارک رہے مجھ سے تو عقل کی تعریف سن لیجئے۔ عقل کے لغوی معنی زبانوں میں بندھن باندھنا ہیں چونکہ خرد طبیعت کو افعال ذمیمہ کی طرف جانے سے روکتی ہے اس سبب سے اسکو عقل کہتے ہیں اور حکما کا یہ قول ہے کہ ترکیب عناصر سے جسم پیدا ہوا اور ہر ایک عنصر نے حواس خمسہ ظاہری میں اپنی قوت پہنچائی اور جب وہ قوت دماغ میں داخل ہوئی تو اس سے حواس باطنی پیدا ہوتے اور ان سب کے لب لباب سے نفس بنا اور اس سے دو خواص ایک گرمی حرارت غریزی دوسرے نور کہ اُس سے عقل مراد ہے ظاہر ہوئے اور بعضوں نے لکھا ہے کہ عقل مادے سے بری اور نور الہی میں داخل ہے بلکہ عقول عشرہ میں سے یہ بھی ایک فرشتہ ہے اور عوام الناس کی اصطلاح میں عقل اُس قوت افضل المخلوقات وحل مشکلات سے عبارت ہے کہ وہ بمنزل بینائی چشم آدمی کے دل میں رہتی ہے اور اسی کے ذریعے سے حق و باطل و نیک و بد کی تمیز ہوتی ہے۔ اگر اس کو کلید معرفت کہیں تو بجا ہے کس سئے کہ اس پر تمام امور کا مدار ہے اور میں نے یہ اسی عقل سے مراد رکھتا ہوں اب حضور فرمائیں کہ یہ بھی مطابہ ہو سکتی ہے یا نہیں میرے نزدیک اسکے بغیر کوئی کام نہیں چلتا۔ **اشعار**

| | |
|---|---|
| از خرد امداد گر جوئی رواست | زانکہ عقل آئینہ صنع خداست |
| از خرد سہلاں بگیرد کارہا + | در خرد آساں شود دشوارہا |
| حجت عقل است ملت را مدار | معنیش برہان صورت ذوالفقار |
| عقل باشد گوہر اندیشہ زا | عقل باشد سوئے مقصد رہنما |
| گر نہ خورشید خرد تاباں بدے | خوب و زشت اندر جہاں یکساں بدے |
| گر نہ گشتے عقل میزان ہنر | سنگ گشتے ہم ترازو با گہر |

جو اشخاص اس عقل کے مقلد ہیں میں ان کو اہل دانش مانتا ہوں حضرت جسطرح آدمی کی
کئی قسمیں ہیں اسیطرح ہر ایک قول اور فعل بھی چار طرح پر خیال میں آتا ہے ایک یہ کہ اول
بھی خراب اور آخر بھی خراب جیسے ملکات سویہ یعنی حسد۔ بغض۔ بخل۔ حرص۔ کذب
غضب۔ بیحیائی۔ تکبر وغیرہ دوسرے یہ کہ اول بھی اچھا اور آخر بھی اچھا جیسے ملکاتِ
فاضلہ یعنی حکمت۔ شجاعت۔ عفت۔ عدالت وغیرہ تیسرے یہ کہ اول خوب اور آخر
خراب جیسے لذائذ نفسانی۔ اسراف۔ اضطراب وغیرہ چوتھے یہ کہ اول بُرا اور آخر اچھا
جیسے صبر۔ قناعت۔ بُردباری۔ زحمت اُستاد و نصیحت والدین علیٰ ہذا القیاس اور اسی قسم
کی باتیں پس ان میں سے جس قول یا فعل کے اول و آخر میں راحت مقصود ہے یا اُسکے
ابتدا میں طبیعت کو انقباض اور انتہا میں انبساط ہے تو ہم اس قسم کے قول و فعل کو عین
تدبیر یا موافق تدبیر کہتے ہیں کیونکہ تدبیر ایک ایسے بندوبست کا نام ہے کہ اس کا نتیجہ اچھا
ہو اور جو شخص اس کے خلاف ہے وہ بیوقوفوں میں شمار کیا جاتا ہے اگرچہ تقدیر بمنزل
فرمان شاہی مانی جاتی ہے۔ مگر تدبیر مُہر فرمان کہلاتی ہے جبتک کسی حکم یا پروانے پر
حاکم کی مُہر یا دستخط نہیں ہوتے ہیں وہ ہرگز جاری ہونے کی صلاحیت نہیں رکھتا ہے
اور اگر بالفرض جاری بھی ہو تو کسی کے نزدیک قابل سماعت و لایق اعتبار نہیں ہے
یہاں بھی تدبیر مقدم ہے اور تقدیر مؤخر غرض دونوں لازم ملزوم ہیں دوسرے یہ کہ اکثر
مردان خدا سے جو ہر تن تقدیر کے مُعتقر ہیں یہ بھی سننے میں آتا ہے کہ قیامت کے دن
حساب ہو کر ہر ایک کے اعمال کے موافق عملدرآمد ہوگا اے حضرت اگر خیر و شر مقدر پر
موقوف ہے تو پھر کس بات کا حساب لیا جائے گا کیا ظلم کیا جائے گا اس بات سے
معلوم ہوا کہ بیچارے ناکردہ گناہ مفت گرفتار عذاب ہوں گے کیا اتنی بھی زبان نہ
ہوگی جو بقول سرمد علیہ الرحمتہ یہ قطعہ سنائیں آپ بھی غضب الٰہی سے بچیں اور
سبکو بچائیں قطعہ

بروز حشر الٰہی چو نامۂ عملم کنند باز کہ آں روز باز خواہ من است
بکن مقابلہ آنراز سر نوشت ازل اگر زیادہ کمی باشد آں گناہ من است

اور تمہارا قول ہے کہ خدا تعالیٰ کی عدالت میں کسی طرح کی بے انصافی نہیں ہے یہاں تو انصاف بالائے طاق نظر آتا ہے **شعر**

مقدر ہی پہ گر سود و زیاں ہے تو ہم نے یاں نہ کچھ کھویا نہ پایا

اور اگر ہر ایک کو از روئے حق نیکی و بدی کی پاداش دی جائیگی تو یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ جس نے تدبر اور تامل سے کوئی کام کیا ہوگا وہی جزائے نیک کا مستحق ہوگا اور جو شخص تقدیر کے بھروسے پر ہر ایک کام میں قدم انداز ہوگا اس کو جہالت کی سزا دیجائیگی اور ہمارا تو یہ مذہب ہے جیسا کوئی کرے گا ویسا پائیگا **شعر**

بے سیاہی نہ چلا کام قلم کا اے ذوق رو سیاہی سر و ساماں ہے سیہ کاروں کا

ہاں آپ کے دل میں آئے سو کریں آپ کے پاس معافی کا پروانہ (جسکو آپ نصیب کہتے ہیں) موجود ہے **مصرع**

آپ جو چاہیں کریں آپکی بن آئی ہے

امیدوار ہوں کہ ہر ایک سوال کا علی الترتیب وافی اور کافی جواب عنایت فرمائیں تاکہ میری ان خیالات فاسدہ سے تشفی ہو اور آپکو دعا دوں۔

**مُعْتَقِد** حضرت آپ ترتیب وار ہر ایک بات کا جواب باصواب سننے چاہتے آپنے اس عقل کی تعریف تو بیان کی مگر قسمیں نہ بتائیں سو اب مجھ سے سن لیجئے اور اپنے گریبان میں منہ ڈالئے جتنے ذی روح ہیں ان میں دو قسم کی عقل ہے ایک ذاتی دوسری خارجی **ذاتی** وہ ہے کہ ہر ایک جنس یا صنف کی سرشت میں ہر حال اور ہر وقت میں موجود رہتی ہے اور وہ کسی طرح زائل نہیں ہوتی بغیر تامل اس پر عمل ہوتا ہے جیسے کہ بط کا اگر اس کے بچے کو پیدا ہوتے ہی پانی میں چھوڑ دیں تو وہ بغیر سکھلائے اپنے اور

مجنسوں کی طرح عقل فواق کے وسیلے سے تیر کر نکل آئیگا اور ایک ایسی مثل بھی مشہور ہے کہ
مچھلی کے بچے کو تیرنا کون سکھاتا ہے یعنی وہ سیکھا سکھایا پیدا ہوتا ہے دوسری مثال یہ
ہے کہ جس وقت کتا بالغ ہوجاتا ہے تو خود بخود ٹانگ اٹھا کر پیشاب کرتا ہے اور اگر کسی انسان
کے بچے کو درندوں میں پرورش کریں تو کبھی اس سے اس بات کی امید نہیں ہوگی کہ ان کی
طرح خود بخود تیرنے یا شکار کرنے لگے اور اپنے ماں باپ کی سی بھول کر بھی کوئی حرکت نہ
کرے بلکہ ضرور ہے کہ اس سے ایک نہ ایک انسان کی سی حرکت صادر ہو اس کو عقل حیوانی
بھی کہتے ہیں اور یہ کل افراد میں علی قدر مراتب موجود ہے دوسری **عقل خارجی** کہ یہ خاص
انسان کے واسطے مخصوص ہے اور عقلائے متقدمین نے اس کی دو قسمیں لکھ کر پھر چار
قسم پر تقسیم کیا ہے یہ عقل انسان کی تجربہ کاری و مشاہدہ صنعت باری پر منحصر ہے
اسے عقل انسانی بھی کہتے ہیں اور اس کی پہلی دو قسمیں یہ ہیں ایک **قوت نظری**
یعنی بقدر طاقت بشری حقایق اشیا کا یہاں تک دریافت کرنا کہ مصنوع سے صانع
کو پہچان لے دوسری **قوت عملی** یعنی افعال برگزیدہ و اقوال حمیدہ کا اختیار کرنا تاکہ
نفس کو اخلاق پسندیدہ کی عادت ہو اور باقی چاروں قسمیں یہ ہیں۔

**اول ذکا** کہ از روئے ادراک سے نفس ناطقہ کو یہ قوت ہوجائے کہ اندک توجہ میں تمام
مقدمات پر عبور کر کے نتیجہ دیکھ لے۔

**دوم صفائے ذہن** یعنی استخراج مطالب میں یہ استعداد و ملکہ حاصل ہو کہ بے تشویش
واضطراب اپنا مقصد نکال لے۔

**سوم حسن تعقل** کہ وہ خطا و سہو سے محفوظ رہتا ہے۔

**چہارم تحفظ** یعنی صور معقولہ محسوسہ کو اس طرح پر ضبط کرے کہ جس وقت ان کے
ملاحظہ کی حاجت ہو تو سب معاملات بآسانی پیش نظر ہوجائیں اگر تدبیر عقل حیوانی سے
مراد ہے تو یہ سب میں پائی جاتی ہے بس آپ میں اور جانوروں میں کیا فرق ہے جو اس سے

آپ کی فوقیت اٹھیں ہو جو آپ عقل انسانی کو تدبیر کہتے ہیں تو یہ مخلوق اول کی جس کو عقل اول روح اعظم یا قلم اعلے کہتے ہیں احسان مند ہے کیونکہ یہ اولین حکم ازلی ہی اور اسی کو قضا و قدر بیان کرتے ہیں یہ عین ہمارا مدعا ہے اس لئے کہ ارواح و عقول جزئیہ جو اجسام انسانی سے متعلق ہیں اُس عقل کل یا روح اعظم سے جو معدن فیوض اور منبع انوار ہے مستفیض مقتبس ہیں اور در حقیقت وہ انوار الٰہی کا ایک لمعہ ہے اور ان ارواح کو اُس روح اعظم سے وہ نسبت ہے جو ذرے کو جرم آفتاب سے ہے یعنی جب تک آفتاب نہ چمکے اور اس کا پرتو نہ پڑے آنکھ میں نور بینش پیدا نہ ہو اور کچھ بھی نظر نہ آئے اس میں سے شپر کی خاصیت کی مخلوق مستثنےٰ ہے ایس اس سے ثابت ہوا کہ جوہر اول جو تقدیر ازلی ہے مخدومیت کا مرتبہ رکھتی ہے۔ اور تدبیر خادمیت کا۔ بھائی صاحب عقل بمنزلہ چراغ ہے کہ اُس سے نشیب و فراز دیکھکر براہِ راست بنی بنائی سڑک پر نہ چلیں نہ یہ کہ آپ رستہ نکال لیں اور بے دلیل اُسکو درست جانیں یہ عین جہل مرکب ہے عقل سے ہرگز یہ اختراع ممکن نہیں بلکہ راستہ وہی ہے جو قضا و قدر نے قرار دیا ہے۔ **شعر**

گوش شنوا نہیں اس باغ جہاں میں غافل ∴ ورنہ ہر برگ ہے یاں نغمہ سلامی کرتا

اور یہ جو آپ فرماتے ہیں کہ تقدیر بجائے فرمانِ شاہی اور تدبیر مہر فرمان ہے **مصرع**

جانان سخن از زبان من میگوئی تو

حضرت فرمان پہلے لکھا جاتا ہے یا دستخط ہوتی ہے یہاں تو سراسر تقدیر کی تقدیم پائی جاتی ہے شکر ہے کہ آپنے اپنے مونہہ سے اقرار کیا سچ ہے حق زبان سے نکل ہی جاتا ہے اور اگر آپ اس کو نہیں مانتے تو تقدم کی بالاتفاق پانچ قسمیں ہیں اُن میں سے ایک بھی تدبیر میں ثابت نہیں ہوتی ان کی تفصیل بھی ملاحظہ فرمائیے پھر باقی باتوں کا جواب دوں گا۔

اوّل تقدم بالرتبت جیسے خادم پر آقا کو تقدم ہے اور مقتدی پر امام کو۔
دوم۔ تقدم بالزمان جیسے ازل کو ابد پر تقدم ہے۔
سوم۔ تقدم بالشرف جیسے اجرام کو اجسام پر اور ارواح کو اجرام پر تقدیم ہے۔
علی ہذا القیاس عقل اول کو بھی مخلوقات پر تقدم ہے۔
چہارم تقدم بالعلت جیسے ہاتھ کی حرکت کا کنجی پر تقدم ہے۔
پنجم۔ تقدم بالطبع یعنی کسی شے کا اس حیثیت پر مقدم ہونا کہ متاخر تو اس کا محتاج ہو اور متقدم بذات خود محتاج جیسے علت تامہ کہ متاخر اس کا محتاج ہے اور متقدم کو کسی طرح کی احتیاج نہیں ہے اسی طرح ایک کے عدد کو دو پر تقدم ہے یعنی جبتک ایک اور نہ لائیں گے دو نہیں کہیں گے علی ہذا القیاس تقدیر کو بھی تدبیر پر تقدیم ہے کہ یہ اس کی محتاج ہے اور وہ اس کی مطیع نہیں ہے۔ جناب عالی یہاں بھی ہر طرح تقدیر کو تقدیم ہے آپنے کیا سمجھکر کہا تھا اب لازم ملزوم کا بھی جھگڑا کاٹتا ہوں ذرا غور کیجئے اگر آپ تقدیر کو جوہر اور تدبیر کو عرض بیان کرتے تو البتہ کچھ گنجایش بھی مگر لازم ملزوم میں کوئی بات نہیں بنتی ہے کیونکہ لازم ملزوم میں ایک چیز کو دوسری چیز کی ہمراہی یا معاونت ضرور ہے جیسے آفتاب اور دن۔ چاند اور چاندنی رات اگر آفتاب ہوگا تو دن کہلائیگا اور چاند ہوگا تو چاندنی رات کہینگے ورنہ کسی طرح یہ ممکن نہیں کہ سورج تو نہ نکلے اور دن ہو جائے پس آفتاب اور چاند ملزوم ہیں اور دن اور چاندنی رات لازم یعنی روز تابع ہے اور خورشید متبوع یا دن خادم ہے اور آفتاب مخدوم اور حضرت سلامت از روئے تعریف عام جوہر کو عرض کا ہونا ضروریات سے نہیں ہے کس لئے کہ عرض قایم بغیرہ ہے اور جوہر قایم بذاتہ جیسے کپڑا اور رنگ کہ جبتک اس پر رنگ نہیں چڑھے گا تو جوہر کہیں گے اور جب رنگ چڑھ جائیگا تو اس رنگ کو عرض کہیں گے کیونکہ

رنگ قایم بغیر ہے۔ اور کیسا قایم بذات اور اسی طرح تدبیر قایم بغیر ہے اور تقدیر قایم بذات یعنی تدبیر کو تقدیر کا ہونا ضرور اور فرض ہے اور تقدیر کو اُسکی حاجت نہیں حضرت تقدیر پر شاکر ہونا تو افلاطوں کے قول سے بھی جس کو آپ کیا بلکہ تمام عقلا مدبر زمانہ کہتے ہیں پایا جاتا ہے اُس کا قول ہے کہ حریص ترین زمانہ مگس ہے اور قانع ترین دنیا عنکبوت اُس قادر مطلق کی قدرت دیکھو کہ حریص قانع کے زیر پلے ہے یعنی مگس عنکبوت کی غذا ہے۔ **شعر**

مرتبہ کم حرص رفعت سے ہمارا ہوگیا آفتاب اتنا چڑھا او نیچا کہ تارا ہوگیا

اگر یہاں قدرت کو نہ مانیں گے تو اور کس بات کو جانیں گے پس مردان خدا اور عقلا میں اس بات سے کچھ فرق نہیں رہا جیسا آپ نے ان کو کہا ویسا ان کو کہا اب خیر وشر قیامت کا جواب گوش زد فرمایئے۔ پہلے یہ سمجھئے کہ دنیا کیوں اور کس واسطے پیدا ہوئی ہے یہ صرف آزمایش کے لئے بنی ہے اور آزمایش بغیر اضداد اور اختلاف یعنی خیر وشر کے کسی طرح خیال میں نہیں آتی۔ اگر خداوند تعالےٰ کو آزمایش نہ منظور ہوتی تو فرشتوں کے ہوتے کبھی انسان نہ پیدا ہوتا انسان کے لئے نفس بنایا اور اس پر اس کا امتحان موقوف رکھا اگرچہ نفس فی الحقیقت ایک ہی شے کا نام ہے مگر جتنی صفتوں کے ساتھ موصوف ہوتا ہے اُتنے ہی ناموں سے نامزد ہے۔

**اول** نفس امارہ یعنی لذاید نفسانی وحظوظ فانی کے ارتکاب پر سختی حکم کرنے والا غرض جس میں صفت شیطانی پائی جاوے وہ نفس امارہ کہلاتا ہے۔

**دوم** نفس لوامہ یعنی بہدایت خدا دل آپکو وقوع عصیان پر خامیت ملامت کر پیش آنے والا) یہ باتیں مردان خدا میں پائی جاتی ہیں کہ وہ ہر وقت اپنی خطا پر مقر اور اپنے کئے سے شرمندہ ہونے رہتے ہیں اگرچہ خیر وشر خدا کی طرف سے جانتے ہیں مگر یہ بھی اعتقاد رکھتے ہیں کہ یہ دونوں چیزیں آزمایش کے واسطے

پیدا ہوئی ہیں مگر ہم اس امتحان میں پورے نہ اترے تو کس کام آئیں گے پیدا ہوے
نہ ہوے برابر ہیں اور اس کے بدلے کو مقدر پر موقوف رکھتے ہیں اور اگر تقدیر پر منحصر
رکھتے تو یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ جو اعمال نیک کرے گا وہ بخشا جائیگا اور گنہگار
ہمیشہ عذاب میں رہیگا پس تقدیر پر یقین نہ کرنا گویا خدا کی غفاری کا انکار کرنا ہے۔
اس لئے تقدیر کا واسطہ سمجھتے ہیں کہ خدا قادر مطلق ہے جس زاہد کو چاہے عذاب
میں گرفتار کرے اور جس گنہگار کو چاہے اپنی رحمت سے بخشدے۔ **شعر**

الہی تا غفور آمست شنیدم ؛ گنہ راست شادی مرگ دیدم

بھائی صاحب خدا تمہیں انصاف سے کہو کہ محتاج اور مفلس کو دینا چاہئے یا تونگر کے
ساتھ سلوک کرنا مناسب ہے۔ **شعر**

ابر باید کہ بصحرا بارد ؛ زاں چہ حاصل کہ بدریا بارد

اگر گنہگار نہ بخشے جائیں گے تو اور کون بخشش کے لائق ہوگا اور اگر زاہد بخشا گیا۔ تو
اس نے اپنے زہد کا صلہ پایا غفاری یا سخاوت کا نام بھی نہ آیا۔ **اشعار**

نصیب ماست بہشت اے خدا شناس برو ؛ کہ مستحق کرامت گناہگارانند
مکن بہ ریش کسی خندہ گرچہ بادہ خوری ؛ اندیشہ کن صاحب اینجا نہ بزرگ است
زہول روز حساب آندمی چہ می ترسی ؛ تو کیسی کہ دراں روز در شمار آئی

اور اسی سبب سے وہ کسی کو برا بھلا نہیں کہتے صلح کل یا حب کل پر چلتے
ہیں اور بروز قیامت اسی بات کی پرسش ہوگی کہ تو نے دنیا میں جاکر اپنی ملت
کے واسطے کیا حاصل کیا آپ ناحق مغلوب الغضب ہوکر ان لوگوں پر حسد کرتے
ہیں **شعر**

اگر آتش مزاجوں کو حسد ہو خاکساروں پر ؛ تعجب کیا کہ ابلیس لعین دشمن ہے آدم کا

اب باقی نفوس کی تعریف سنیئے۔

**سوم** نفس مطمئنہ یعنی صفات ذمیمہ کو چھوڑ کر اخلاق حمیدہ کا اختیار کرنا اور بقدر حیثیت اپنے معبود کو پہچان کر مطمئن ہو بیٹھنا اہل تصوف ان ہی اشخاص سے مراد ہے کہ یہ اپنی روح کو کثافت دنیوی سے اس قدر پاک اور صاف کرتے ہیں کہ سراسر لطیف ہو جاتے ہیں۔ اسی واسطے اس خطاب سے مشرف ہوئے ہیں اور بعضوں نے چار نفس لکھے ہیں ایک نفس ملہمہ اور بڑھایا ہے۔ یعنی اس سے ارادت مختلفہ کا دل میں ظہور ہوتا ہے اور یہ سب باتیں ہیشتر یقین پر منحصر ہیں اور یقین کی تین قسمیں ہیں۔

**پہلی** علم الیقین وہ ہے کہ کسی چیز کی اول نمایش میں علم کی رو سے بے شک و شبہ اس کی صورت کا یقین ہو جاوے۔

**دوسری** عین الیقین وہ ہے کہ اندک تامل و تعمق سے بوسیلہ فکر کسی چیز کی ماہیت کا یقین حاصل ہو۔

**تیسری** حق الیقین وہ ہے کہ بعد تامل و توغل کسی چیز کی ماہیت کا یقین کامل آجائے مثلاً کسی شخص نے دودھ میں سے گھی نکلنے کا ذکر سنکر بے شبہ یقین کر لیا کہ اس میں موجود ہے تو یہ علم الیقین ہوا اور جب اس نے اپنی آنکھ سے نکلتے ہوئے دیکھا تو عین الیقین ہو گا جیسے ذوق کا شعر اس بات کا مصداق ہے۔

**شعر**

نہ چھوٹے گی جیتے مجھے چشم قاتل ✧ یقیں سے یقیں بلکہ عین الیقیں ہے

اور جب خود نکالنے لگا اور یہاں تک ملکہ اور تجربہ ہو گیا کہ اس قسم کے شیر میں زیادہ گھی نکلتا ہے اور اس قسم کے دودھ میں کم تو یہ حق الیقین کا مرتبہ ہو گیا پس یقین شک کی ضد ہے اور بغیر کی جو فقیر ہے کامل یعنی صاحبدل یا مردان خدا ہیں وہ ہر دم اپنے نفس کی خواہش کو دیکھتے رہتے ہیں اور ذائقے کے پابند نہیں رہتے

اور جو بات اُس وقت کے لایق ہوتی ہے اُس سے نفس کی تلافی کر دیتے ہیں
کمال نفس انسانی اس سبب سے دو طرح پر خیال میں آتا ہے کہ نفس ناطقہ کی دو
قوتیں بہترین افعال و خوشترین احوال میں شمار کی جاتی ہیں ایک قوت علمی دوسری
عملی۔ علمی اُس قوت سے مراد ہے کہ انسان کو ادراک معارف و کمال علوم کا شوق
پیدا ہو تاکہ اُس کے وسیلے سے مراتب موجودات وحقایق ممکنات کو بحسب
استطاعت حاصل کرے اور اس کے بعد مطلوب حقیقی و مقصود کلی سے کہ وہ جملہ
موجودات کی جڑ اور اصل سے مشرف ہو اور مقام توحید و اتحاد حاصل کرنیکے بعد بالطمینان
خاطر چین سے ہو بیٹھے۔
**عملی** وہ قوت ہے کہ آدمی اپنے قوٰے اور افعال کو ایسا منضبط کرے کہ ایک یا
دوسرے کے موافق اور مطابق ہو جائیں ایک برایک تغلب نہ کر سکے پس یہی اخلاق
حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ ہیں چونکہ قوت علمی یا نظری بجائے جسم اور عملی بمنزل
مادہ ہے جس طرح بدن بغیر مادے کے اور مادہ بغیر بدن کے قیام کی صورت نہیں تحصیل
کرتا ہے۔ اسیطرح علم بے عمل اور عمل بغیر علم محال و ناممکن ہے اور شناخت نفس
ان باتوں کے احتراز کرنے سے حاصل ہوتی ہے ایک تو بہت کھانے پینے سے حذر
کرنا چاہیئے۔ دوسرے کثرت جماع و نوم کا پابند نہ ہو۔ تیسری بیہودہ گوئی و افزوں
طلبی میں اوقات بسر نہ کرے چوتھی تکبر اور تجمل اور غضب اور بخل و دروغ گوئی
وغیرہ سے بچے چنانچہ عبد اللہ انصاری قدس اللہ سرہ نے لکھا ہے کہ درویش
کا پانی کنوے میں اور روٹی غیب میں ہے نہ اُس کے سر میں غرور ہوتا ہے نہ گرہ میں
پیسا یعنی وہ درویشی کی صفت سے باہر ہے جو ان میں سے کسی چیز کا پابند ہے۔
کیونکہ درویش کو توکل اور کسر نفسی ضرور ہے اور پابندی سے خیال بٹتا ہے۔ اور
دوئی میں نفس کی واقفیت دشوار ہے جبتک انسان حواس پر قابض نہ ہوگا اور

تفکراتِ لایعنی سے نہ بچیگا نفس کو نہیں پہچانیگا اور آدمی ان باتوں کو جب سمجھتا ہے کہ تقدیر بدلکرے دیکھو اگر مردانِ خدا تقدیر کے قایل نہ ہوتے تو کتنی قباحتوں میں گرفتار ہوتے خدا کی غفاری کا انہیں انکار کرنا پڑتا تکبر میں وہ مبتلا ہوتے اور اسی طرح کی برائیاں نکلتیں اور تدبیر سے عجب آتے ہوئے کچھ دیر نہیں لگتی انسان کو یہ سما جاتی ہے کہ میری عقل سے یہ کام ہوا اور نہ کوئی اس کا درست کرنے والا نہیں تھا۔ خدا کو بھول جاتا ہے وسوسہ شیطانی نہیں بھول جاتا ہے پس تقریر مذکورہ بالا سے ثابت ہوا کہ تقدیر سب چیز کی جڑ ہے اور تدبیر فرع اور بے اصل کے فرع نمود ہونی ناممکن ہے پس جو کچھ ہے اصل ہی سے قایم ہے اب حضرت بہرے کہنے پر یقین لائیگا یا کچھ اور دم باقی ہے۔ **شعر**

تا چند ز لاف خالی و بیہودہ بیاں ‏ ‏ ‏ اے ترک من مناز کہ ترکی تمام شد

## جواب مع سوال

حضرت اس کا جواب بھی ملاحظہ فرمایئے میں نے فرض کیا کہ تقدیر معنی اور تدبیر صورت ہے مگر صورت کے بغیر معنی کی تمیز نہیں ہوتی جبتک صورت نہ دیکھو گے معنی کی طرف کیونکر رجوع کروگے دیکھو مصنوع سے صانع کو پہچان سکتے ہیں اور صانع کو دیکھ کر مصنوع کو نہیں جان سکتے کہ یہ کون بلا ہے چنانچہ شیخ سعدی نے لکھا ہے۔ **شعر**

نگر ہوشمندی بمعنی گراے ‏ ‏ ‏ کہ معنی ز صورت بماند بجاے

یہ بھی غنیمت ہے کہ خدا نے تدبیر اور تقدیر کو وزن و تعداد حروف میں تو برابر یکساں پیدا کیا مگر ایک ایک حرف کا فرق ڈال دیا ورنہ آپ میری برابری کا دعوے کرتے تدبیر میں حرف ب جو سر تھا اور پاے مطلوب ہے مختلف ہے اور اسکے یہ معنی

ہیں کہ تدبیر وہ شے ہے جو مطلب خواستہ کو ہاتھ سے نہیں جانے دیتی ہے ہر ایک کو اپنی مراد پر پہنچا دیتی ہے۔ باوجودیکہ **ب** تدبیر کا ایک جزو ہے اور اس کو جدا بھی کر لیا ہے مگر ہنوز اپنے معنوں پر مستقل اور اپنے کل سے مشترک ہے اسکی دلیل بدیہی ہے **ب** علم ادب میں تائید اور واسطے کا فایدہ دیتی ہے۔ لئے اہل زمانہ کی عقل کو کیا ہوا ہے کہ اس موجود کی قدر نجانکر تقدیر پر جو ایک چیز موہوم ہے بھروسا کرتے ہیں کچھ ہی صدمہ کیوں نہ ہو مگر اسی کا دم بھرتے ہیں۔ **قطعہ**

امروز بہانہ ہینرم وعدہ یکے ست ⁂ درچشم جہاں خلیل و نمرود یکے ست

درگوش کسانیکہ دریں بازارند ⁂ آواز خر و نغمہ داؤد یکے ست

لاکھوں میں کوئی ہوگا جو اہل دنیا سے خوش ہوگا ورنہ ایک جہان انکی بے تمیزی کا شاکی اور گلہ مند ہے۔ **قطعہ**

کچھ گل ہی باغ میں نہیں تنہا شکستہ دل ⁂ غنچہ دیکھتا ہوں تو بیگا شکستہ دل

شادی کی اور غم کی ہے دنیا میں ایک شکل ⁂ کل کو شگفتہ دل کھو تم یا شکستہ دل

اور تقدیر میں حرف کاف **ق** جو سر قصور اور پاسے غریق ہے تدبیر کے برخلاف ہے یعنی جو شخص تقدیر کے برتے پر پھولتا ہے وہ دریائے قصور میں غرق ہوتا ہے اور اپنے مطلب سے باز رہتا ہے۔ زیادہ کیا کہوں اسی کا جواب مشکل ہوگا۔

## جواب مقدر

حضرت یہ آپ کا فرمانا محض غلط ہے کہ صورت سے معنی کو قیام ہے قبل جتنے وجود ہیں سب قابل فنا ہیں کیونکہ تراکیب عناصر سے پیدا ہوئے ہیں اور معنی کو کسیطرح فنا نہیں ذرا غور کیجئے کہ پہلے معنی کی پیدایش ہے یا صورت کی نمایش ہے۔ جب تک معنی نہوگی تو صورت کا کیونکر ظہور ہوگا یہ اور طرہ ہے کہ بیچارے سعدی کے

شعر کی مثال دیکر اُن پر بہتان لیتے ہو۔ شعر کے معنی تو آپ نہیں سمجھتے۔ اور بزرگوں کو الزام دیتے ہو۔ اور یہ ترجمہ سمجھتے ہو کہ معنی کو صورت کے وسیلے سے قیام ہے۔ حضرت اِس کے معنی مجھ سے سنیئے۔ شیخ صاحب فرماتے ہیں کہ اے شخص اگر تو ہوشمند ہے تو معنی کی طرف میل کر کیونکہ معنی کو صورت کے بسنت قیام ہی پس جس چیز کو ثبات نہ ہو اُس پر دل لگانا عبث ہے۔ اگر بالفرض صورت یعنی تدبیر کو آپنے باعث شناختِ معنی قرار دیا اگر خاصیت سے اب بھی باہر نہیں ہوتے اُسی کی ذاتِ ابد حیات کو فوق رہا۔ آپ نے جو کچھ تدبیر کے اوصاف بیان کئے یہ کل عوارض ہیں اور عارضیاتِ سریع الزوال ہیں۔ اے حضرت اس دو دن کی بہار پر کیا ناز کرتے ہو۔ **مصرع**

اُڑجائینگے ہوا کیطرح دان بہار کے

اور آپ نے حرف مختلف میں جو بحث کی ہے۔ اُس کا بھی جواب دیتا ہوں حضرت آپ ناحق پاؤں پٹختے ہیں۔ باوجودیکہ آپ کی زبان سے قصور کا اعتراف پایا جاتا ہی مگر اپنی ہٹ سے باز نہیں آتے۔ **شعر**

رہا ٹیڑھا مثال نیش کژدم کبھی کج فہم کو سیدھا نہ پایا

یوں کہتے ہوئے شرم آتی ہے کہ حرف **ق** سر قدرت اور انتہائے حق ہے۔ یعنی جو کچھ قدرت حق ہے وہ تقدیر میں موجود ہے۔ دوسرے اس طرح بھی اسکی فوقیت ثابت ہوتی ہے کہ **ب** کے دو عدد ہیں اور **ق** کے نسو اگر دو عدد سو سے فایق ہوں تو آپ سچے ہیں اور میں جھوٹا۔ ورنہ اس کے برعکس جانیئے گا۔ تیسرے یہ کہ حرف **ب** سر بربادی اور بپائے عذاب ہے۔ یعنی جس شخص نے تدبیر کی پیروی کی اور فاعل حقیقی کو بھول گیا وہ برباد ہوگا اور عذاب سہیگا۔ حضرت یہ ارمان نکلنا مشکل ہی کہ آپ میری ہمسریکا دعوے کریں۔ بس حق کی یاد سے دل شاد کیجئے۔ اور گوشۂ قناعت

کو آباد جب آپکا یہی بخت اور یہی لہنا ہے تو پھر اس مصیبت کا کیا کہنا ہے کہانتک لڑو گے کب تک سخن پروری کرو گے۔ تم مجھ سے کہیں جیتو گے یوں ہی جل جل کے مرو گے۔ **قطعہ**

صبح عشرت کی شام ہوتی ہے وصل کی شب تمام ہوتی ہے
ہاں اجل آ جو آج آنا ہے انجمن اختتام ہوتی ہے

## درخواست مدبر

جناب مقدر الدولہ صاحب اس تقریر اور اس ڈھنگ سے تو قیامت تک بھی فیصلہ ہونا دشوار ہے۔ نہ آپ ہی ہارتے ہیں نہ بندہ ہی ہٹتا ہے اپنی دانست میں تو میں نے آپ کو کئی دفعہ بند کر دیا ہے۔ مگر آپ کب مانتے ہیں دوسرے جن صاحبوں نے یہ مباحثہ سنا ہے وہ بھی برابر تصور کرتے ہونگے۔ کیونکہ ان سب درباریوں کی الٹی سمجھ ہے تماشا دیکھنے کو تو آ جاتے ہیں مگر حق و باطل کی تمیز نہیں رکھتے ہیں۔ یہاں میں بھی ناچار ہوں ایک جھوٹ سو کو ہرا تا ہے۔ **شعر**

کئے ہے اور بیگانہ یگانہ اور کہتا ہے دل اپنا اور کہتا ہے زمانہ اور کہتا ہے

بادشاہ کے پاس تشریف لے چلئے اور سارا ماجرا سنا کر اُن سے بھی صلاح لیجئے۔ اگرچہ حضور آپ کی پیچ کریں گے اور میں بھی یہ جانتا ہوں کہ آج تک میرا دانا پانی تھا اب نہیں رہا **شعر**

خواب تھا جو زندگی جاہ و حشم میں کٹ گئی ورنہ ساری عمر اپنی رنج و غم میں کٹ گئی

بس اسکا انفصال انہیں پر موقوف رکھنا چاہئے یہی ایک آزمایش ہے جو کچھ کرے خدا ہم تو اب چلکر ساری مصیبت پھر کہتے ہیں کہ حضور کی تعمیل حکم لئے یہ کچھ رنج دیا ہے کہ ہم دونوں میں معنت دشمنی ہو گئی۔ **شعر**

ہوشیار اے آسماں نالے اثر کرنیکو ہیں ہم انہیں ہیتابئے دل کی خبر کرنیکو ہیں

# منظوری مقدر

حضرت آپ شوق سے تشریف لے چلئے خدانخواستہ آپکا دانا پانی کیوں اُٹھنے لگا ہے یہ تو آپ کے اختیار میں ہے کچھ تقدیر کے بس میں نہیں ہے جو نا اُمید ہو کر چلتے ہو اور اگر بادشاہ تقدیر کے اختیار میں بھی ہے تو یہ آپ نے کبونکر جانا کہ وہ موقوف کر دے گا۔ بہت کریگا دوسرا عہدہ نہیں دیگا۔ **شعر**

معلوم نہیں تجھ کو تدبر خبر غیب یہ بند دکاں ہے نہ کھلی ہے نہ کھلے گی

میں خود اسی آرزو میں تھا کہ وہ کونسا دن ہو گا جو پھر اپنے بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہو کر کار متعلقہ کروں گا اور اب بھی **شعر**

اُنکی خدمت میں دیکھئے تقدیر کب مجھے بار یاب کرتی ہے

غرض اب دونوں صاحب اپنی اپنی رضامندی سے متفق ہو کر عین لورونکو بادشاہ کی خدمت میں چلے باب دوم تمام ہوا۔

# باب سوم در قول فیصل معروف بہ گنج حکمت

## عرض مدبرسیت

طوب نور و شور سے بکلے تو آتی ہے بہار دیکھیں دیوانوں کے سر کیا رنگ لاتی ہے بہار

سبحان اللہ کیا مبارک ساعت اور کیا فرخندہ روز ہے کہ آج محقق شاہ جشن نوروزی کے واسطے مسند عشرت پر رونق افروز ہے ایک تو نوروز کی خوشی دوسرے بادشاہ کی زیارت کیوں نہ قران السعدین کی بشارت ہولے بادشاہ عالیجاہ یہ مدبر دادخواہ نہایت چاہ اور اُمنگ سے حضور کے دربار معدلت آثار میں حاضر ہوا ہے چونکہ آپکا فرمان آپکا ارشاد سب پر غالب ہے اسلئے یہ غلام یہ خادم یہ ناشاد بھی انصاف کا طالب ہے ؛

## مدح شاہ

اے شاہ جہانگیر جہاں بخش جہاندار ہے غیب سے ہر دم تجھے صد نہ بشارت

جو عقدہ دشوار کہ کوشش سے نہ وا ہو تو وا کرے اُس عقدے کو سو بھی با بشارت

ممکن ہے کرے خضر سکندر سے ترا ذکر گر لب کو نہ دے چشمۂ حیواں سے طہارت

آصف کو سلیماں کی وزارت سے شرف تھا ہے فخر سلیماں جو کرے تیری وزارت

ہے گرچہ مجھے نکتہ سرائی میں تو غل ہے گرچہ مجھے سحر طرازی میں مہارت

کیونکر نہ کروں مدح کو میں ختم دُعا پر قاصر ہے شکایت میں تری میری عبارت

نوروز ہے آج اور وہ دن ہے کہ موئے ہیں نظارگی صنعت حق اہل بصارت

تجھ کو شرف مہر جہانتاب مبارک اور مجھ کو ترے عتبۂ عالی کی زیارت

امیدوار ہوں کہ آج میرا اور مقدر کا فیصلہ ہو جائے پس ہم دونوں طبع آزمائی سے
باز آئے اور کوئی حسرت باقی نہیں رہی اب صرف حضور کی تصدیق درکار ہے شعر

ہرچہ فرمائی براں راضی شویم　　در پئے حکمت بپائے سر رویم

## عرض مقدر

الٰہی یہ روز قسمت ہے یا بادشاہ کی رحمت کہ مجھ سے ناچیز مقدر کو سرخروئی سے
یہاں آنا نصیب ہوا سچ ہے جہاں ہمیشہ رحمت حق نازل ہو وہاں کیوں نہ
عالم عالم نشاط و جہاں جہاں انبساط حاصل ہو تعالی اللہ کیا خوب طلوع صبح
سعادت ہے کہ مراد خواستہ ہمکنار اجابت بنے ؎

## قصیدہ

صبحدم دروازۂ خاور کھلا　　مہر عالمتاب کا منظر کھلا
بزم سلطانی ہوئی آراستہ　　کعبۂ امن و اماں کا در کھلا
تاج زریں مہر تاباں سے سوا　　خسرو آفاق کے منہ پر کھلا
شاہ روشن دل محقق شہ کہ ہے　　راز ہستی اس پہ سرتاسر کھلا
مجھ پہ فیض تربیت سے شاہ کے　　منصب مہر و مہ و محور کھلا
لاکھ عقدے دل میں تھے لیکن ہر ایک　　میری حد وسع سے باہر کھلا
تھا دل وابستہ قفل بے کلید　　کس نے کھولا کب کھلا کیونکر کھلا
باغ معنی کی دکھاؤں گا بہار　　مجھ سے گر شاہ سخن گستر کھلا
مدح سے ممدوح کی دیکھی شکوہ　　یاں عرض سے رتبۂ جوہر کھلا
فکر اچھی پر ستایش نا تمام　　عجز اعجاز ستایش گر کھلا

جانتا ہوں ہے خط لوحِ ازل تم پہ اے خاقان نام آور کھلا
تم کرو صاحب قرانی جب تلک ہے طلسم روز شب کا در کھلا

جناب عالی جب مدبر الدولہ کی خوب حسرت نکل چکی اور میں بھی تقریر کرتے کرتے تھک گیا۔ تو وہ آپ سے بولا کہ اسکا فیصلہ بادشاہ کے سوا کسی اور سے نہیں ہوگا وہاں چلکر اپنا اپنا حال بیان کرو حضرت یہ تو آپکو روزنامچے سے معلوم ہوتا رہتا ہوگا دوبارہ کہنے سے تضیع اوقات ہے جو کچھ حضور انصاف کی رو سے ہم دونوں کے حق میں مناسب جانیں وہ کریں۔ **شعر**

سپردم بتو مایہ خویش را تو دانی حساب کم و بیش را

# جواب پادشاہ

شہنشاہ سخنور نکتہ پرور نے یہ سارا حال اول سے آخر تک سنکر ارشاد فرمایا کہ اس وقت تم دونوں وزیر موجود ہو میں بھی اپنا منشار بیان کرتا ہوں۔ اور اگر پہلے سے تم دونوں کا انفصال کر دیتا تو ہر ایک اپنے اپنے دل میں رنجیدہ خاطر ہوتا اور یہ کہتا کہ ہمارے دل میں رہی ایک بھی ہوس نہ نکلی۔ کوئی گمان کرتا بیشک میں جیت جاتا اور کسی کو یقین ہوتا کہ کوئی میری بات کا جواب نہ دیسکتا۔ اب تم دونوں اپنا اپنا غبار نکالکر آئے ذرا غصہ کم ہولے شاید نصیحت بھی کارگر ہو کیونکہ دنیا میں سب مبتلائے خواب غفلت ہیں کیسکو اپنے برے بھلے کی خبر نہیں ہاں جب انسان کچھ کر بیٹھتا ہے تو پیچھے پچتاتا ہے آدمی صرف دو وقت ہوشیار ہوتا ہے۔ ورنہ ہمیشہ غفلت میں پڑا رہتا ہے اور وہ دونوں موقع یہ ہیں کہ اپنے کسی عزیز قریب کو مرتے ہوئے دیکھے تو اس وقت اپنے افعال پر نظر کرنے سے عبرت ہوتی ہے کہ میرے واسطے بھی ایک دن یہی

دھرا ہے۔ دوسرے یہ کہ جب اس سے کوئی معصیت یا خطائے بزرگ ہو جاتی ہے اور اس کو بُرا جانکر پشیمان ہوتا ہے تو البتہ اس وقت بھی کچھ ہوشیار ہو جاتا ہے۔ اگر انسان کی اس کیفیت کو قیام ہوتا تو کبھی کسی گناہ کا مرتکب نہ ہوا کرتا۔ اس کا باعث صرف غفلت ہے کہ پھر مدہوش ہو جاتا ہے اگر یہ بات نہ ہوتی تو جس طرح انسان زیان دنیوی اختیار نہیں کرتا ہے۔ اسی طرح نقصان اُخروی بھی نہ قبول کرتا **قطعہ**

گندم ہے سینہ چاک فراق بہشت میں　　آدم کو کیا نہ ہوگی محبت وطن کے ساتھ
ممکن نہیں ہے ذوق علایق سے چھوٹنا　　جب تک کہ روح کو ہے تعلق بدن کے ساتھ

اب میں تم کو سمجھاتا ہوں ذرا غور سے سنو اور اس پر عمل کرو تو بہتر ہے۔ **شعر**

جو تمہیں منظور ہے کرنا وہی پر ایک بار　　سن تو لو صاحب مری تقریر کو اچھی طرح

میرے نزدیک ہر طرح سے تم دونوں کا یکساں مرتبہ ہے اور تقدیر و تدبیر میں نام کے سوا کچھ فرق نہیں ہے پہلے یہ سمجھنا چاہئے کہ یہ دونوں کسکے تابع ہیں اور ان کا کیا کام ہے پھر ان دونوں کی نسبت دیکھنی چاہئے کہ تدبیر اور تقدیر کو قضا سے کیا نسبت ہے بعد ثبوت مراتب اپنے اپنے کار متعلقہ میں مصروف و مشغول ہونا چاہئے۔ اب بہت لڑ چکے میعاد پوری ہو گئی پھر تمہاری کوئی نہیں سنیگا جو اس سے دل چاہو گے

## بیان قضا و قدر

قضا اُس حکم اولین کا نام ہے جو مخلوقات کے واسطے دفعۃً واقع ہوا ہے اور قدر وہ ہے جو اُس حکم اولین کے موافق وقتاً فوقتاً یا موقع بموقع بتدریج ظہور ہوتا ہے یعنی قضا حکم مجمل اور قدر حکم مفصل ہے گویا یہ امر ہے وہ مامور علیٰ ہٰذا القیاس تدبیر بھی مرادف تقدیر ہے اور یہ دونوں قضا کی فرماں بردار ہیں اب ایک ایسی مثال دیتا ہوں کہ سبکی

سمجھ میں آجاتے۔ فرض کرو کہ ایک زمیندار نے کہیں بنولا پڑا دیکھکر بگڑی بنولے کی لالچ سے فوراً اٹھالیا اور گھر لاکر بو دیا۔ جب اُس کا درخت بڑا ہوا اور پھل بھی آگئے۔ تو اُس نے ایک وقت میں اُسکی روئی نکالی دوسرے وقت میں صاف کی۔ پھر کتواکر بگڑی بننے کو دی۔ جب وہ طیار ہوکر آگئی تو یہ سارے کام قضا و قدر کے موافق ہوئے۔ اس سے کوئی یہ نہ سمجھے کہ جب وہ پنبہ دانہ اپنی اصل سے دوسری اصل میں آگیا۔ بلکہ یہ سمجھے کہ اتنی باتیں اُس کے اٹھانے سے منظور تھیں اور اُسمیں ان باتوں کی صلاحیت بھی موجود تھی۔ اُس نے استعداد قبول کرکے دوسری شکل بدل لی۔ مگر جیسا ہوکہ اُس کی سرشت میں فرق آگیا۔ مثلاً روئی سے دوسری چیز کا کپڑا بن جائے تو یہ ہرگز ممکن نہیں ہے۔ اب اس میں دیکھنا چاہیئے کہ قضا کونسی بات ہوئی۔ اور تقدیر و تدبیر نے کون کون سی باتیں کیں۔ قضا اُس زمیندار کا بنولا اُٹھاکر اپنے منصوبہ کے موافق بوتا ہے۔ اور اس کا نشوونما پانا یہ قدر میں داخل ہے اور اُس کو صاف کرکے بُنوانا یہ تدبیر ہے۔ پس اس سے ثابت ہوا کہ قضا حاکم ہے اور تقدیر و تدبیر دونوں محکوم ہیں اور کل محکوم مرتبہ میں برابر ہیں جیسے ایک کل سے اُس کے جملہ اجزا بحیثیت جزئیت ایک نسبت رکھتے ہیں۔ اس کے علاوہ ایک اور طرح بھی اس کا ثبوت ہو سکتا ہے کہ تدبیر پس و پیش سوچنے کو کہتے ہیں اور یہ کام عقل سے متعلق ہے اور عقل نفس ناطقہ بالکیفیت بہترین کو کہتے ہیں اور یہ عین حکم خدا ہے بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ خدائے عزوجل نے اٹھارہ چیزیں پیدا کی ہیں۔ اُن میں سے دس چیزوں کا تو صرف آپ ہی فاعل ہے اور باقی آٹھ چیزیں ماں باپ کے وسیلے سے پیدا ہوئی ہیں۔ خدا تعالیٰ نے جو دس چیزیں پیدا کی ہیں وہ یہ ہیں۔ روح۔ دم۔ عقل۔ نفس۔ نطق۔ سمع۔ بصر لمس۔ ذوق۔ شم۔ اور باقی آٹھ چیزوں میں سے یہ چار باپ کے ذریعے سے پیدا

ہوتی ہیں۔ منی۔ رگ۔ استخوان۔ مغز اور یہ چاروں، ماں کے سبب سے پیدا ہوتی ہیں۔ پوست۔ گوشت۔ خون۔ موے اندام پس جو چیزیں خدا نے پیدا کی ہیں ان میں عقل یعنی تدبیر بھی داخل ہے۔ غرض نفس ناطقہ فرشتہ کی، مانند ہے اور فرشتہ گناہ سے پاک ہے وہ کسی طرح حکم خدا کے خلاف نہیں کر سکتا ہے۔ اور اسی طرح تقدیر بھی حکم خدا ہے جو قبل از ظہور عالم ہر ایک کے واسطے لکھا گیا ہے چونکہ خدا کا حکم قدر و منزلت میں یکساں ہے اور یہ دونوں بھی خدا کے حکم ہیں۔ اب دونوں کو برابری کا دعوے ہوگیا۔ تیسری ایک دلیل اور بھی یاد آگئی تم جانتے ہو کہ ہر شے راجع بمرکز اور ہر فرع مائل بہ اصل ہوتی ہے۔ جس وقت انسان امور دنیاوی سے کنارہ کش ہو کر کسی کام کے سرانجام میں تامل و تفکر کرتا ہے تو اس کار کی اصل معلوم ہو جاتی ہے۔ قاعدہ ہے کہ جو چیز زیادہ صاف ہوگی اتنی ہی پرکشش زیادہ اثر کرے گی۔ دیکھو اگر آئینہ سے آئینہ ملا کر اوپر تلے رکھدیں تو اس کے اٹھانے میں ایک نوع کا تکلف پایا جائے گا۔ اور جدا کرنے کے وقت کچھ چسپیدگی بھی معلوم ہوگی۔ اور اگر کوئی نا مصفا چیز کسی شے کے مقابل ہوگی تو اسکے جدا کرنے کے وقت کچھ بھی اثر معلوم نہ ہوگا۔ پس جب آلودگی یا آلایش کی وجہ سے یہ اپنی اصل سے دور پڑا تھا اب مصفا ہو کر جو اس کی طرف راجع ہوا تو اس کام کی حقیقت نے حسب نوشتہ ازلی کہ وہ اسکی اصل یا مرکز ہے اپنی طرف کھینچا اور اس سے اسی کے موافق صلاح نکلی چونکہ اس وقت یہ اپنی اصل سے پیوستہ اور مرکز سے وابستہ تھا اس میں وہی اثر ہوگیا اور اپنی قسمت کے موافق کرنے لگا پس اس تقریر سے معلوم ہوا کہ تقدیر اور تدبیر میں کچھ فرق نہیں ہے یہ بھی ازل کی طرف رجوع کرتی ہے اور وہ بھی اسی طرف مائل ہوتی ہے۔ **شعر**

ہر جزو کل کے ساتھ ہے یعنی عجب اتصال ۔۔۔ دریا سے در جدا ہے یہ ہے غرق آب میں

کہتے ہیں افلاطون نے ستاروں کے محلے میں گھر لیا تھا جب لوگوں نے پوچھا کہ اس میں کیا حکمت ہے تو اس نے جواب دیا کہ میں نے اس واسطے یہاں مکان لیا ہے کہ جس وقت نیند کا غلبہ ہو اور میں فکر و مطالعے سے باز رہوں تو ان کی کھٹ کھٹ میری آنکھ نہ لگنے دے اور میں اپنی اصل سے بیخبر نہ ہوں وصایائے افلاطونی میں جو اُس نے اپنے شاگرد ارسطاطالیس کے واسطے کچھ باتیں لکھی ہیں مرقوم ہے۔ کہ مطلبیات الٰہی میں سے کوئی چیز حکمت سے بہتر نہیں ہے اور حکیم وہ شخص ہے جس کا فکر و قول و عمل متساوی و متشابہ ہو۔ اے ارسطاطالیس حکمت دوست ہو اور حکیموں کے قول ستارہ دنیا کی خواہش کے پاس مت جا اور آداب ستودہ سے ہرگز احتراز نکر۔ بخت کا کچھ بھروسا نہ جان اور افعال نیک سے پشیماں و اقوال بد سے شاداں مت ہو خدا سے ایسی چیز مانگ کہ تو اس کے نفع سے باز نہ رہے۔ اور اس بات کا یقین رکھو کہ کل مراتب اُسی کی طرف سے ہیں اُس سے ایسی نعمت پایندہ و باقی کا خواہاں ہو کہ کبھی اُس کے فایدے سے خالی نہ رہے۔ ہمیشہ ہوشیار رہ کہ شر اٹھتے ہوئے کچھ دیر نہیں لگتی خدائے تعالیٰ کے انتقام کو غضب و عتاب سے تصور نہ کر بلکہ تادیباً سمجھ۔ یہ قول بھی اسی بات کی گواہی دیتے ہیں کہ تقدیر اور تدبیر دونوں پر عمل کرنا چاہیے کیونکہ نہ یہ اُسکے خلاف ہے نہ وہ اُسکے مخالف اب تم کو مناسب ہے کہ اسی قول پر اکتفا کر کے اپنے کاروبار میں مصروف ہو صاحبو اتفاق عجیب چیز ہے کہ اس سے ہزاروں طرح کے فایدے نکلتے ہیں نااتفاقی میں رکھا کیا ہے ناحق ہمچشموں کی آنکھوں میں حقیر ہو گئے ہو دیکھو بغض سے برباد ہو جاؤ گے۔ **شعر**

زاتفاق مگس شہد مے شود پیدا    خدا چہ لذت شیریں در اتفاق نہاد

القصہ دونوں اس فیصلے پر راضی ہو گئے اور مدبر یہ شعر پڑھکر بغلگیر ہوا **قطعہ**

گئے وہ دن کہ تا دانستہ غیروں کی وفاداری    کیا کرتے تھے تم تقریر ہم خاموش رہتے تھے

بس اب بگڑے پہ کیا شرمندگی جانے دو ملجاؤ — قسم لو ہم سے گر یہ بھی کہیں کیوں ہم کہتے تھے

اور مقدر پر شعر پڑھ کر ملا شعر

صلح کی ٹھیرایئے اب تو لڑائی ہو چکی - — ہو چکی صاحب محبت آزمائی ہو چکی -

# خاتمہ

ہم لوگ آجکل تقدیر کے معنی سمجھنے میں بڑی غلطی کرتے ہیں ہمارے ذہنوں میں
یہ بات سمائی ہوئی ہے کہ قسمت یا نصیب ہر ایک انسان کے وہ مکنون اعمال یا صدور
ناکردہ افعال ہیں جو وقتاً فوقتاً ہر طرح خواہ اُسکا ارادہ کرے یا نہ کرے ضرور ظاہر ہو کر رہتے ہیں
مثلاً کسی شخص کی سرنوشت میں بادشاہ ہونا لکھا ہے تو اُس کے پاس لاؤ۔ لشکر
دھن۔ دولت ہو یا نہو مگر وہ بادشاہ ہو کر رہیگا۔ ہمارے مقدر میں آج ہزار کوس پر
پر جاکر مرنا ہے گو وہاں تک پہنچنا کسی طرح ممکن نہیں۔ مگر ہماری تقدیر ادھر کچھ نہیں تو
برقی قوت ہی بنکر ہمیں اڑا لے جائے گی۔ اور وقت معینہ پر پہنچا کر وہیں ہماری جان لیگی
کوئی ہمیں سات قفلوں میں بند کردے گا جب بھی ہمارا رزق پہنچکر رہیگا ہم پڑھیں
یا نہ پڑھیں ہمارے کرموں میں فاضل ہونا ہے تو بن پڑھے ہی فاضل ہو جائینگے -
حالانکہ ہمارے یہ خیال سراسر غلط بے اصل اور بے بنیاد ہیں ان معنوں میں جو تقدیر کا
لفظ مستعمل ہو گیا ہے۔ یہ ہمارے دل ناشکیبا کا ایک وہمی غم غلط دوست اور ہماری
کاہل طبیعتوں کا دوست نما دشمن ہے۔ یہ وہی کمبخت نصیب ہے جو ہم کو ہمارے
بُرے افعال پر نادم اور تلافئے مافات پر مائل نہیں ہونے دیتا۔ یہ اُسیکا تصدق ہے
کہ ہم کسی امر میں کوشش نہیں کرتے اور روز بروز کاہل سُست کم ہمت ہوتے چلے
جاتے ہیں۔ شاید امن کے زمانہ سے پیشتر جنگجو بادشاہوں کو یہ بات سوجھی ہو کہ فوج کے

لڑوانے کے واسطے ایک ایسی حکمت عملی بھی ضرور ہے۔ جس سے جان نثار سپاہی اپنی جان دینے میں دریغ نہ کریں اور اس خیال سے اگر عمر کی پوری ہے تو میدان جنگ یا خود حرب سے بھی تلواروں کی چھاؤں میں سے اپنی جان لیکر ٹھنڈے ٹھنڈے چلے آئیں گے۔ اور جو قضا کا سامنا ہے تو گھر بیٹھے بھی بن لڑے کھیت رہینگے اس سے بہتر ہے کہ اپنے آقا کی خوشی کریں اور بیچ میدان میں لڑکر مریں تاکہ مردوں میں نام لکھا جائے۔ ہم نہیں تو ہماری اولاد ہی چین اڑائے اور جو بچ گئے تو بہادری کا انعام نکلے الٰہی کا خطاب مال غنیمت نفع میں رہا۔ **ذوق**

لہا پتنگ نے یہ دار شمع پر چڑھ کر بڑا مزا ہے کہ مر جیے کسی کے سر چڑھ کر

بہرحال ہم لوگوں نے نصیب کو بُرائی بھلائی کا بالا سمجھ کر اسی پر سارا بوجھ ڈال رکھا ہے اور آپ چاند سا منہ لئے بیغیرت بنے پھرتے ہیں اتنا بھی نہیں جانتے کہ اگر واقعی تقدیر کے یہی معنے ہوتے تو کوئی شخص کبھی گنہگار نہ ہوتا نہ کسی مذہب کا شارع یا حاکم ارتکاب جرم پر کوئی حد لگاتا پس اس سے معلوم ہوا کہ ہم لوگوں نے تقدیر کے معنی اس کے برخلاف لگا رکھے ہیں درحقیقت تقدیر وہ اندازہ قدرت یا مادہ فطرت ہے جسے خدا تعالیٰ نے ہر ایک چیز میں اپنی قدرت کاملہ سے پیدا کیا ہے۔ ہر چیز جب تک اپنی اصلی حالت پر رہتی ہے کبھی اپنی مادی خاصیت اور اثر کو نہیں چھوڑتی تقدیر کے یہ معنی نہیں ہیں کہ گیہوں سے جَو اور جَو سے چنا پیدا ہو جائے ہاں اگر تم گیہوں قاعدے کے موافق زمین میں بوؤ گے اور پانی وغیرہ سے اس کی خبر لیتے رہو گے تو تقدیری سبب سے ضرور جھولیاں بھر بھر کر اٹھاؤ گے چاہو کر بول میں بھر کر رکھو اور وہیں درخت پیدا ہو کر گیہوں کے بہت سے بال نکلے ہو جائیں سو یہ معلوم ہے کہ جو وسایل سے گیہوں میں اُگنے کی صلاحیت بہم پہنچاتے ہو انہیں اسباب کا نام تدبیر ہے اور جس مادے کے باعث سے وہ بڑھتا اور پروان چڑھتا

ہے۔ اس کا نام تقدیر۔ اب اسیطرح اور باتوں کو دیکھو از روئے تقدیر بادشاہ ہو جانیکے یہ معنی نہیں ہیں کہ گھر میں بیٹھے بیٹھے ایک دفعہ ہی اہالی موالی آموجود ہوئے۔ اور سر پر تاج رکھکر کہدیا کہ مالک حاضر ہے ہم تو حضور ہی کی تلاش میں تھے البتہ سوانگ میں تو یہ بات ممکن ہے مگر تقدیر ایسی اندھی نہیں ہے جو ہم کو بے کوشش اور بلا وسایل بادشاہ بنادے۔ قدرت نے ہم کو وہ مادہ ضرور عطا کیا ہے کہ اگر ہم اُسے کام میں لائیں تو تجربہ کرتے کرتے شاہانہ انتظام و عادلانہ انصاف کرنے لگیں۔ کیونکہ بادشاہ بھی آخر انسان ہی ہوتے ہیں۔ مگر ہمارے ماتھے پر کوئی ایسی علامت نہیں ہے جس سے تمام خلایق ہماری طرف رجوع ہو کر ہمیں اپنا بادشاہ مان لے اور ہمارے ماتھے کی ایک ایک لکیر درفش کاویانی بن جائے۔ ہمارا مقدر کبھی ایسی غلطکاری نہیں کر سکتا کہ ہمیں آدمی کی صورت میں رکھ کر ہزار کوس پر تصویر یا برق کی طرح پہنچا کر مارے ہاں روح جو ایک لطیف حرارت ہے جس وقت جسم سے جدا ہوگی اسے کوئی روکنے والا نہیں ہے۔ جہاں تک ممکن ہوگا چڑھتی اور اڑتی چلی جائے گی۔ رزق بیشک ہماری زندگی کا مدار اور ہماری تقدیری خوراک ہے مگر تا وقتیکہ ہم اپنے منہ میں ڈالکر حلق سے نہ اتار جائیں۔ کبھی ہمارے پیٹ میں پہنچکر جسمانی قوت نہیں بخش سکتا۔ تم سات قفلوں میں بند ہونے پر بھی اُس کا پہنچنا ممکن سمجھتے ہو میں صرف ایک منہ سید ہنے سے بھی اسکا شکم میں داخل ہونا محال جانتا ہوں۔ عالم اور فاضل ہونے کا مادہ بیشک انسان میں عطا ہوا ہے وہ اپنے خیالات تصورات ذہن۔ حافظہ وغیرہ کو فکر کی مشق سے مانجھ سکتا ہے۔ مگر چاہو کہ جسطرح مچھلی کا بچہ یا بن سکھائے تیرنے لگتا ہے یہ بھی از خود قلم لیکر لکھنے کتاب اٹھا کر پڑھنے اور بے مس ہوئے سمجھنے سمجھانے لگے سو یہ کبھی ہوا ہے نہ ہوگا جسے علم لدنی کہتے ہیں وہ بھی ایک فطرتی ذہنی صفائی کا نام ہے۔ پس ان

دلیلوں کا خلاصہ یہ ہے کہ ماہیت جسے ہم تقدیر سے تعبیر کرتے ہیں ہرگز نہیں بدل سکتی
اور صورت یا کیفیت جسے تدبیر عوارضات میں شمار کرنا چاہیے منقلب ہو سکتی ہے
کسی جرم کے ارتکاب پر جو ہم کو سزا ملتی ہے وہ اس امر کی نہیں ملتی کہ خدا تعالیٰ نے
جو تم میں ایک مادی خاصہ پیدا کیا تھا اُسکا ظہور کیوں ہونے دیا۔ بلکہ اس امر کی سزا
ملتی ہے کہ تم جو اسکے نکرنے پر مجاز تھے تو اسے بےمحل کیوں صرف میں لائے مثلاً
عورت اور مرد میں ایک فطرتی مادہ ہے کہ جس کے وسیلے سے دونوں کا سلسلہ چلتا
ہے۔ مگر اس سلسلہ چلانے کے واسطے جو ایک خاص منکوحہ کی قید لگی ہوئی ہے۔
اس کے خلاف کرنا قوم کا گناہ ہے اور اسکی سزا ملنی واجب ہے۔ یہ جو کہا کرتے ہیں
کہ تقدیری امر ہو کر رہتا ہے اور ہونی بلوان ہے۔ اس سے حقیقت میں یہی مراد ہے
کہ فطرتی فعل ہو کر رہتا ہے۔ مگر ارادے کے ہم مختار ہیں۔ مرچ جب کھائیں گے۔ منہ
جلائیگی۔ کیونکہ تیزی اور چھانجہ اُسکی فطرت میں ہے مگر منہ میں ڈالنے نہ ڈالنے کا
ہمیں اختیار ہے کیونکہ ہم فعل مختار ہیں۔ اسیطرح ہر ایک بات کو خیال کرو۔
اور یہ نکتہ پیش نظر رکھو کہ خدائے تعالیٰ نے انسان کی فطرت میں جو باتیں پیدا
کی ہیں اور جس امر کا مادہ بخشا ہے وہ ہر ایک انسان میں ہے ہم خیال نہیں کرسکتے
کہ یونان کے رہنے والے ہی عقل اور تدبیر میں بڑھ سکتے ہیں یا اہل انگلینڈ کے حصہ
ہی میں دانائی آگئی ہے نہیں ہم بھی اگر انسانی مادے کو کام میں لائیں تو ویسے ہی
بن سکتے ہیں کیونکہ انسان سب ایک ہیں۔ البتہ مختلف الطبائع و مختلف الرائے
ضرور ہیں اگر اختلاف طبع نہ ہوتا تو یہ طرح طرح کی صنعتیں جو تم دیکھ رہے ہو ایک بھی
دیکھنے میں نہیں آتی۔ اور یکساں طبیعتوں کے ہونے سے یہ اتنی ساری کیفیتیں اور
صنعتیں ایک وقت یا ایک زمانہ میں ہرگز ظہور پذیر نہ ہوتیں سینکڑوں باتیں مکنون و
مخزون رہ جاتیں اور انسان اپنی عمر پوری کرکے اسی حسرت میں چلا جاتا یعنی

حکمت ہے کہ اُس نے ہم کو مختلف الطبایع تو بنایا مگر مختلف الفطرت نہ بنایا +

اے میرے پیارے طالبعلمو! تم ہرگز یہ خیال کرکے ہمت نہ ہارو کہ ہماری تقدیر میں ہی علم نہیں ہے جو ہم نہیں سیکھ سکتے یہ تمہاری کم ہمتی ہے۔ چیونٹے کو دیکھو اُسکے اپنے بوجھ سے کتنا زیادہ بوجھ ہوتا ہے اور وہ اُسی کو دیوار پر چڑھا لیجاتا ہے۔ اگر سو مرتبہ کوئی دانہ اُسکے منہ سے چھوٹکر نیچے گرجاتا ہے تو سو ہی دفعہ اترتا ہے اور اسے لیکر اخیر کو چڑھ جاتا ہے۔ اکثر طلبا دو دو تین تین مرتبے فیل ہوتے ہیں۔ مگر انجام کار ہمت نہ ہارنیکے باعث گل مراد لیکر ہی اُٹھتے ہیں۔ پس تم ان باتوں کو زیر نظر رکھکر ہر ایک امر میں کوشش کرو ہمت باندھو اور کامیاب ہوکر خوشی مناؤ +

# پند منظوم

## در ضمن آن برخے از احوال خویش کہ در ایام طالب علمی بہ ۱۸۹۴ء تحریر نمودہ بودم برائے افادہ طلباء مدارس داخل کثیر الفوائد مے نمایم

| | |
|---|---|
| دل زیر دستاں مرنجاں پسر | کہ بارے ز دستے در آئی بسر |
| کسانرا تو خاطر میازار باش | دل ہرکہ و مہ نگہدار باش |
| دگر ناگہ افتد ز دستت کسے | بپاداش یک عذر خواہی بسے |
| مرا طبع ہم بس دل آزار بود | چہ دلہا بہ طفلی ز من زار بود |
| چو آخر ز کردہ سزا یافتم | دگر گرد آزار نشتافتم |

بپاداش آن رنج دیدم بسے
بجرم یکے غم کشیدم بسے

بیا اے نکو رائے وخوش سیر
کنوں ز عہد طفلیت گویم خبر

زشوخی بہ مکتب بدم بے نظیر
باطفال مکتب خطابم شریر

ہمہ راز من بود خاطر پریش
کہ استاد را بود دستم بریش

رخ سرخ آناں ز تخویف زرد
دل نرم آنہا ز شہم بدرد

گہے از زباں زجر شاں کردمے
گہے ہجر آں بیکساں کردمے

گہے مشت بر پشت شاں میزدم
بخود باز نعرہ و فغاں میزدم

کہ اطفال مکتب چساں مے کنند
خودم مے زنند و فغاں نے کنند

ندیدم ازیں کودکاں تر شریر
کہ فرعون زادند و ابلیس پیر

چو ہر طفل خالی زخو نم بنود
ہمہ گفتہ ام را بسر مے نمود

بسابق چناں اعتبارم فزود
کہ بہر یکے گر شکایت نمود

ہمہ را بزودی طلب ساختے
زبیش بازدو کوب پرداختے

بسبردم من اے طفل صاحب ہنر
بدیں نہج چندیں زمانہ بسر

بہ بیں بارد ترش چساں شد عیاں
کہ دیدہ نباشد کسے در جہاں

کنی گردمے با تامل نظر
بگویم ازاں ہم لشمہ خبر

کہ روزے یکے طفل را میزدم
جفا کردم و نا سزا میزدم

بہ نزدم درآمد یکے مرد شیر
بجثہ قوی و بصورت دلیر

کہ ایں طفل و آنکس چناں دوست بود
تو گوئی دو مغز و یکے پوست بود

از ادا السابق ز من ربطہ بود
و لے چشم یاری برد خبط بود

چناں گفت زاں طفل و انا شفیق
بدریائے عشقت چسانم غریق

کہ از ہستئ خویش آگہ نیم
برائے وجودت نگویم کنم

بفوراً

زنیم
وبیم
زودکر
منفصل

بجز درد عشق تو اے مہرباں — مرا نیست کارے بدیگر کساں
کجا خصم کاید بمیدان در — کہ ہستم بہ نیروے رستم دگر
بہرجا کہ شمشیر سازم علم — نمایم صدہا خصم را سر قلم
چو بر فرق دشمن زنم بیخلاف — در آید زسر تیغ تا زیر ناف
مپندار مارا زخامی دلاں + — منم رستم عہد و شمشیر زباں
سخنہائے مارا ہمہ راست داں — کہ روشندلی تو چو روشندلاں
من آنچہ بگفتم بروں از ریا است — کہ اقوال مرداں سراسر صفا است
ودان ہمیں کہ آں یار خاموش ماند — چناں طفل گفت و فراموش ماند
کہ اے پر زطن لاف یاری مزن — نہ پیش تو ایں میزند بر دہن
کلامش شنید و بگفتا چناں — بہ بیں لاف موی تو اے مہرباں
ہماں دم بدم گفتن آغاز کرد — ند لوم و دشنام را باز کرد
تو کے یار باشی کہ بر یار من — گزندے پسندی و آزار من
ندانی کہ یاران صافی دلاں — بسازند بر عرق خوں را نشاں
ولیکن تعجب ہزاراں ہزار — کہ ایں را تو کردی فراموش یار
کسانیکہ از دوست گردیدہ اند — بسے جد بروند و غم دیدہ اند
زتندی بگفتا کہ اے بیوفا — تو ایں را چرا می زنی بے خطا
بیا تا چہ داری بخاطر گماں — ز مردی و زندہ آدمی اے جواں
چناں گفت و عالم بسے دار کرد — دو دستم بہ بست و قبا تار کرد
مرا چوں کشید او بسر پنجہ خویش — ندیدم دگر دور در پنجہ خویش
بجز ایں سخن ہیچ چارا نہ بود — کہ از دست او ہیچ یارا نہ بود
خدا را بہ بخشا تو ایں بندہ را — کہ حق دوست [illegible] نوازندہ را

ز ظالم بیا مرزد و بندم رهان
چو خونها نمودم من از دست جفت
بدین دم چرا میکنی یار شور
برو گفتم ای یار زخنده خو
ندانسته بودم من این روز را
چو بشنید یار من از من سخن [illegible]
بسی عزتم کرد و تکریم کرد
ز من هم بعهد شباب ایجوان
که آمد یکی تند خو پر جفا
چو از دست او من بخوردم قفا
بیا احمد اکنون تو در هوش باش
ز پند و نصیحت که داری بدل
دلا گر بترسی ز آه غریب
ببین تا چه نادر سخن گفته ام
توانا ستم بر غریبان مکن [illegible]
برون ز امر یزدان منه یکقدم
بشو خاک گر مردمی این زمان
اگر هوشمندی سر هوش گیر
ندانی که مردان راه خدا
بجز امر حق اندرین کهنه دیر

کنون کآمدم من ز دستت بجان
یکی یار دیدم بخندید و گفت
کجا رفت طاقت کجا رفت زود
بگویم اگر کارسازی برو
که سختی بود مرد دلسوز را +
رهانیدم از دست گرگ کهن -
مرا باز این قصه تعلیم کرد
بسی میزدم مشت بر ناتوان +
مرا زد همین سیلئی بر قفا
دگر بار بر کس نکردم جفا
ز آزار مردم فراموش باش
بگو تا بیاران نباشی خجل +
خدایت بماند برحمت قریب
که در سخن را بهینش[1] سفته ام
مبادا کند زیر چرخ کهن
که آخر شود خلق یکسر عدم
نه آنگه که گویند مرد آن فلان
دگر نه ببازی فراموش گیر
شمارند خود را حقیر و گدا
مکن تا همه کار باشد بخیر

[1] ای بهترین مدحش و صنع سفته ام ۱۲

خدایا نگهدارم از چشم بد | مبادا کہ چشم بدانم رسد
خدایا بسازم بجنت مقر | بحق رسول تو خیر البشر
خدایا چشانم ز کوثر مرا | شراب طهور از ید مصطفی
خدایا بہ بخشا تقاصیر را | بحق رسول شفیع الورا
ز عصیانت گر بر سرم بارها | ازاں فضل تو بیش باشد خدا
نگر بر خود و فضل بار آلہ | تو ہرگز مبیں بر من و بر گناہ
ز بس ارحم الراحمیں خواندہ ام | خدایا بہ بخشا کہ در ماندہ ام

بگوشے رسد در نایاب من
ز بس بہر او خواب شد خواب من

# تاریخ تصنیف کتاب

مرتب چو شد ایں کتاب عجیب | ندا از سر قند ہاتف بداد
بتوفیق دادار جان آفریں | کہ فخر مدارس بگو آفریں

۱۲۸۵ = ۱۱۸۵ ۱۰۰

# تاریخ عیسوی

چوں ز تاریخ سن ہجری فراغت یافتم | در جوابش ایں ندائے غیب بر احمد رسید
ہم بدانستم کہ سال عیسوی در کار ہست | از سر احسن بگوئی حیرت گلزار ہست

۱۸۶۹ = ۱۸۶۸ ۱

# تمام شد

۹۸۵۶

# پیسہ اخبار لاہور

جسمیں ہر ہفتہ ملک کے تمام ضروری معاملات پر اعلیٰ درجہ کی رائے زنی کیجاتی ہے اور انگریزی عربی ترکی وغیرہ اخبارات کے چیدہ چیدہ مضامین درج ہوا کرتے ہیں اور جسکو تمام اُردو اخبارات سے زیادہ اور تازہ خبریں بہم پہنچانے کا فخر حاصل ہے جو بوجہ اپنی نہایت ارزان قیمت اور بہتر طرز پالیسی کے ہندوستان بھر کے تمام اُردو اخبارات سے زیادہ چھپنے والا ہے قیمت معہ محصولڈاک فقط اڑھائی روپے (عہ/) پیشگی قیمت کی وصولی پر کوئی ایک نادر کتاب ہر ایک خریدار کو مفت ملتی ہیں

# انتخاب لاجواب

دنیا کے تمام نہایت دلچسپ اخباروں، مفید کتابوں اور تحریروں کا عطر مجموعہ جسمیں ہزارہا ایسے قیمتی علمی و عملی مضامین دل بہلاؤ اور تعلیم کیلئے درج ہوتے ہیں کہ جو کسی ذریعہ اور زبان میں مل نہیں سکتے ہندوستان بھر میں کسی زبان میں اس قسم کی کوئی کتاب یا رسالہ نہیں چھپتا اُردو زبان میں منظوم تحریریں ناظرین میں کئی قسم کے انعام تقسیم ہوتے ہیں اور مضمون نگاروں کو معاوضہ دیا جاتا ہے ہفتہ وار حجم ۴۸ صفحہ کلاں قیمت معہ محصول ڈاک چار روپے (للعہ)

# روزانہ پیسہ اخبار

روزمرہ تازہ بتازہ تاربرقیاں نہایت عمدہ لیڈر اور تازہ ترین خبریں ہوتی ہیں۔ ہر روز علاوہ دیگر تصاویر کے ایک نہایت دلکش کارٹون ہوتا ہے جو کسی روزانہ اخبار میں نہیں ہوتا۔ اسوقت تمام اُردو اخبارات میں مسلم لیڈر ہے قیمت سالانہ پندرہ روپے ماہوار سوا روپیہ۔

# بچوں کا اخبار

انگلستان اور امریکہ میں کم از کم ایک سو اخبار بچوں کی تعلیم و تربیت کے متعلق شائع ہوتے ہونگے۔ مگر افسوس بااینہمہ تمام ہندوستان میں ایسا ایک اخبار یا رسالہ بھی شائع نہیں ہوتا اس کمی کو پورا کرنے کیلئے بچوں کا اخبار بھی آب و تاب کے ساتھ کارخانہ پیسہ اخبار سے ماہوار شائع ہوتا ہے اور اسے ملک کے تمام اخبارات اور اہل الرائے لوگوں و محکمہ تعلیم کے اکثر افسروں نے بچوں کے اخلاق آداب و تعلیم و تربیت کیلئے نہایت مفید تسلیم کیا ہے کوئی اہل بچہ والا گھر اس سے خالی نہ رہے قیمت سالانہ معہ محصولڈاک دو روپے آٹھ آنے (عہ)

(درخواستوں کا پتہ مینیجر پیسہ اخبار لاہور)